ل قدر ہی اور کون نہیں۔ حُسنِ صورت کے بغیر کام چل سکتا ہی مگر
ن سیرت کے بدون مُنھ[۱] اُتر جاتا ہی۔ جس سے ظاہر ہی کہ سیرت ہی ضروری
ر مقدم چیز ہی۔ حُسن نرا مُلمع[۲] ہی ملمع ہی امتحان کی کسوٹی[۳] پر کسنے سے
ں کا حُسن و قبح[۴] ظاہر ہو جاتا ہی اور حُسن سیرت غلامہ[۵] مال ہی جتنا کام
ں لاؤ صیقل[۶] پاتا اور چمک دمک میں بڑھتا جاتا ہی۔ جتنا مانجھو اُتنا ہی
مگاتا ہی۔ اس قسم کی عورت نہیں ہو سکتی مگر وہ جسے اچھی تعلیم ملی ہو
ی صحبت میں بیٹھی ہو نیک دل ہو۔ خواہ وہ قبول صورت ہو یا بد شکل
سین آدمی گو دیکھنے میں کیسا ہی بھلا کیوں نہ لگے اور دم بھر کے
لیئے اُس کو دیکھ کر کیسے ہی محظوظ[۷] کیوں نہ ہوں مگر اُس کی مثال
کچے[۸] رنگ کی سی ہی جو دیکھنے میں اچھا مگر چند ہی دن میں اُڑ جاتا ہی
پختہ[۹] رنگ برسوں چلتا ہی ذرا فرق نہیں آتا۔ ذرا سے میل[۱۰] جول[۱۱] میں
ات چیت[۱۲] نشست و برخاست میں قلعی[۱۳] کھل جاتی ہی کہ ظاہری صورت
ک خول[۱۴] ہی جو اصل میں کچھ بھی نہیں۔ بہت دن نہیں گزرنے پاتے

---

ام ہو جاتا ہی۔ [۱] لغوی معنے روشن کیا گیا۔ درخشاں روشن۔ چاندی سونے
ا پانی چڑھا ہوا۔ [۲] ایک قسم کا سیاہ پتھر جس پر سونے کو گھس کر دیکھتے ہیں
چھائی برائی۔ [۳] وہ مال جو کثرت استعمال سے خراب نہ ہو۔ [۴] زنگ دور کرنا۔ صاف کرنا
ونق چمکنا۔ [۵] خوش۔ [۶] خام۔ [۷] وہ رنگ جو اتر جائے۔ [۸] پکا۔ [۹] ملاپ۔ [۱۰] یکجائی۔ [۱۱] تعلقات۔ [۱۲] گفتگو۔ [۱۳] اصلی حقیقت
علوم ہو جانا۔ [۱۴] بالائی حصہ جو اندر سے خالی ہو۔ ۱۲

کہ حُسن کی دل آویزش مدھم پڑجاتی ہے اور جو کچھ وقعت تھی وہ بھی باقی نہیں رہتی محبت اور الفت کی جگہ حقارت اور نفرت پیدا ہو جاتی ہے۔ حاصل کلام یہ کہ حُسنِ ظاہری سے حُسنِ باطنی کہیں بڑھ چڑھ کر ہے۔ پس جو لوگ بیوی میں محض حُسن ہی حُسن ڈھونڈتے اور ناز و انداز پر فریفتہ ہیں معلوم ہوتا ہے کہ اُن کو بازاری عورتوں کی ہوا لگی ہے ورنہ گھر کی بہو بیٹیاں یہ دل فریب ادائیں اور چھل بل کیا جانیں۔ ایسے لوگ جو صرف حُسن کے متوالے ہیں وہ اپنے حق میں کانٹے بوتے ہیں اور نہ صرف اپنے آپ کو مصیبت میں ڈالتے ہیں بلکہ اپنی خانہ داری اور اپنی اولاد کے حق میں ایک بری مثال اور بدترین نمونہ قائم کرتے ہیں۔ خداوند تعالیٰ اس ظاہر داری کو غارت کرے اور ہماری باطنی آنکھیں کھولے کہ ہم سیرت کی خوبیوں کو دیکھیں اور قدر کریں اور ازدواجی تعلقات کی مستحکم بنا باطنی اوصاف پر رکھیں اور میاں بیوی سے اور بیوی میاں سے وہ آرام پائے کہ گھر جنت کا نمونہ بن جائے جو قدرتِ الٰہی اور شارعِ مقدس کا اصلی منشا مرد و زن کے جوڑا ملا دینے سے ہے۔

چمک دار روغن۔ مانند۔ زیادہ۔ دھوکا دینا۔ فریب دینا۔ دغا بازی۔ فریفتہ دلوانے۔ اپنے لیئے برا کرنا۔ سخت سے خراب۔ مضبوط۔ ۱۲

چچا نے پالا۔ معاش بھی تنی تلی۔ غرض ہیں غریب اور ہماری مناسبت سے اور بھی زیادہ غریب۔ مگر ہم کو سرے سے امیری غریبی کی کوئی بحث ہی نہ تھی۔ نہ ہم کو کسی کی امیری سے بھاگ نہ غریبی سے نقصان خدا وہ مزا دے جس لیئے اوکھلی میں سر دیا ہی۔ نکاح کا دن تاریخ ٹھیر گیا۔ ادھر سے کچھ ساز و سامان کرنے کی ضرورت نہ تھی اُدھر کچھ تھا ہی نہیں ع۔ چیل کے گھونسلے میں ماس کہاں ؟۔ دولھا بھی انسان ساری عمر میں ایک ہی دفعہ بنتا ہی اور اُسی میں کچھ لطف بھی ہی ورنہ بوڑھا گھوڑا لال لگام یا بوڑھے مُنہ مُہاسے خلقت چلی تماشے۔ کسی قسم کی رنیت رسم بھی نہیں ہوئی۔ نہ مہر پر تکرار نہ کسی قسم کا قول و قرار کیوں کہ وہ لوگ تھے بڑے سمجھ وار۔ میں جس طرح بیٹھا تھا میرے والد ویسا ہی مجھے اُٹھا کر پاپیادہ دُلہن کے گھر لے گئے۔ گنتی کے دو چار رشتے دار وہ بھی قریب کے ساتھ تھے

محدود۔ مختصر۔ بہت نہیں۔ مثل مشہور ہی کہ اوکھلی میں سر دیا تو دھماکوں سے کیا ڈر۔ فارسی کی مثل ہی۔ ہرچہ بادا باد ما کشتی درآب انداختیم۔ یعنی کام تو کر بیٹھے اب جو کچھ بھی ہو برداشت کرنا پڑے گا۔ یہ بھی ایک مثل ہی۔ چیل کے گھونسلے میں گوشت کب باقی رہ سکتا ہی۔ یعنی غریب کے ہاں کب بچتا ہی۔ پیدل۔ چند۔ ۱۲

د خود ہی مغرب سے پہلے نکاح پڑھا دیا۔ خدا جانے کس خلوص
نت۔ کس عجز والحاح[1] سے گڑگڑا گڑگڑا کر دعا مانگی ہوگی کہ جس مراد
کے واسطے کیا تھا وہ پوری ہوئی اور پوری بھی خاطر خواہ ہوئی جیسا تم کو
گے چل کر معلوم ہوگا۔ تمھاری ماں بیاہ کر آئیں۔ غریب کی لڑکی
س گھر کو دیکھ کر اُن کی آنکھیں کھُل گئیں یا مختصر الفاظ میں یوں کہو کہ
ک بن ماں باپ کی لڑکی دو بول نکاح کے پڑھا دینے سے غریب
سے امیر بن گئی۔ کیا تیری قدرت کے کھیل ہیں۔ جس شخص کی
حالت میں دفعتہً[2] ایسا تغیر عظیم[3] ہوجائے تو اُس کا سنبھلے[4] رہنا اور
پنے آپ کو موجودہ حالت کے موزوں[5] اور مستحق[6] بنانا ایک
ہت بڑا مشکل اور سمجھ کا کام تھا۔ پھر ایک زبردست سوکن کا
ہر وقت کا مقابلہ جس کا سکہ اٹھارہ بیس برس سے جما ہوا تھا[7] اور
جو پوتڑوں کی امیر تھی[8]۔ صورت شکل میں ان سے بدرجہا[9] بہتر ہنر
سلیقے میں ان سے کسی طرح کم نہیں۔ گھر برتے۔ مزاج داں۔ ادا
شناس۔ یہ نوواردہ[10]۔ اجنبی محض[11]۔ ساری دنیا نئی۔ ہر شخص اور ہر[12]

---

عاجزی اور گڑگڑانا۔ یکایک۔ کایا پلٹ۔ بڑی تبدیلی۔ ہوش حواس گم نہ ہونا۔
اپنی حالت پر قائم رہنا۔ گھبرا نہ جانا۔ مناسب۔ حق دار۔ نام روشن ہوچکا تھا
سب مان گئے تھے۔ پیدائشی امیر کئی حصے۔ نئی آئی ہوئی۔ بالکل غیر جس سے
جان پہچان نہ ہو۔ ۱۲

مرحلے[1] سے ایسی عمدگی سے عہدہ برا[2] ہوئیں کہ دوست تو دوست دشمن کو بھی چند ہی دنوں میں اپنا کرلیا جس کو دیکھو بس **چھوٹی دُلہن** کا وظیفہ ہی۔ یا تو انھیں میں لوگ کیڑے ڈالتے[3] تھے یا اب جسے دیکھو انھیں کا کلمہ پڑھتا[4] ہی۔ امیروں کو سب کچھ سزاوار[5] ہی۔ ایک امیری سارے عیبوں کی پردہ پوش[6] ہی دودھاری گائے کی دولاتیں بھی سہی جاتی ہیں۔ کلیجے ٹھنڈے[7] آنکھوں ٹھنڈک۔ مگر غریبی وہ بری بلا ہی کہ اُس کی کوئی ادا خوب[8] نہیں سر اُٹھائے تو وہیں کچلا جائے کہ اوئی وہ دن بھی صبر نہ ہوا وہ دن کیسی جلدی بھول بسر گئی کہ نہ پیٹ کو روٹی تھی نہ تن ڈھانکنے کو کپڑا کیسی کم ظرف اور چھچھوری نکلی کہ آنکھیں پھٹ گئیں۔ نو دولتے[8] ایسے ہی ہوتے ہیں اس میں اتنی سمائی کہاں سے آئی۔ اوچھے نے کٹورا پانی پایا پی پی پیٹ پھلایا۔ اوچھے کے گھر تیتر باہر باندھوں یا بھیتر۔ اگر وہ بلند پروازی[9] بھی کرے تو لوگ ناک بھوں چڑھانے[10] لگتے ہیں اور مارے طعنوں کے کودڈالتے ہیں کہ موئی نفاختی[11] اس نے متیا[12] باولے[13] کے گھر دیکھا ہی کیا تھا

---

[1] مشکل معاملے۔ [2] کامیاب ہونا۔ [3] عیب نکالنے۔ [4] تعریف کرنا۔ [5] لائق۔ [6] پردہ ڈھکنے والا۔ [7] اچھی۔ پسندیدہ۔ [8] نئی دولت والے۔ [9] بلند حوصلگی۔ [10] برا ماننے لگتے۔ [11] چبھونا۔ ٹھوکے دینا۔ جس کے گھر میں کچھ نہ ہو۔ نادار مفلس۔ [13] ماں کو حقارت سے متیا کہا ہی۔ ۱۲

آخر تھی نہ غریب گھر کی - کیا جلد دولت کے گھمنڈ[1] میں بھول گئی کسی جلد
اپنی اصالت کو بھول گئی - اللہ کیسے دیدے پھٹ گئے ہیں - دماغ[2]
چوٹی کوئی بات خاطر تلے[3] آتی ہی نہیں - ای کیوں آنے لگی اس کے
باوا کی ڈیوڑھی پر تو ہاتھی جھوما کرتے تھے نا - ای دماغ کیوں نہ کرے
جہیز میں چاندی کا چھپر کھٹ بھی تو لائی تھی - خدا گنجے[4] کو ناخن نہ دے
اگر کسی قابل ہوتیں تو خدا جانے کیا کچھ کرتیں - اگر غریب[5] یا مٹو گزران کرے
تو کہا جاتا ہی کہ یہ امیری کی قدر کیا جانے شیخ کیا جانے صابن کا بھاؤ
آخر لگی نہ وہی اپنی ٹکے[6] گز کی چال چلنے - اگر گہنا پاتا[7] پہنے تو پھبتیاں[8]
اُڑنے لگیں - ای دیکھنا بوا! کیا دماغ چل گئے - بھول گئی اپنی حقیقت
ای وہ تو سیدھے[9] منہ کسی سے بات بھی نہیں کرتی - نوج ایسا کوئی
اپھر جائے[10] ہم نے تو کسی کو ایسا اتراتے دیکھا نہیں - ای وہ لاکھ زیور

---

[1] غرور - غرہ - [2] بد دماغ - [3] پسند - [4] اگر گنجے کے ناخن ہوں تو وہ سارا سر نوچ کر پھینک دے - اسی طرح اگر کسی کم اصل کو اچانک کسی قسم کا اقتدار مل جاتا ہے تو وہ اُس کا استعمال بُری طرح کرنے لگتا ہے - [5] غریبانہ طرز یہ - [6] غریبی طرز کی رفتار - [7] پاتا بدل تابع ہے یعنی گہنے کے ساتھ پاتا بولتے ہیں معنی کچھ بھی نہیں - جیسے کپڑا لتا - [8] طعنے مینے - دو رخی بات - [9] عورتوں کی بولی ہے یعنی خدا نہ کرے کہ ایسا ہو - [10] بھر جائے پیٹ پھولنے کو اپھرنا کہتے ہیں یعنی آپے سے باہر ہو جائے - ۱۲

ـنداشوروا یہاں بھی آکر اس نے اپنی مفلسی کی نحوست پھیلا بغیر نہ رہی نا
درابھی کیا ہے آگے دیکھنا کیسے ہاتھ پاؤں نکالتی ہے۔ اس نے ابھی سے
ہر بات میں کاٹ چھانٹ اور کتر بیونت شروع کر دی ورنہ یہی گھر تھا
جس میں دن عید رات شب برات رہا کرتی تھی الّلے تلّلے اڑا کرتے تھے
لینے دینے کی وہ ریل پیل تھی کہ جو آن نکلا خالی ہاتھ نہ جاتا تھا اب یہ جو
مبارک قدم آئیں تو انھوں نے اپنی ضرب بٹھلانے کو بنے بنائے
گھر کا ایسا ستیاناس کیا کہ کچھ کہا نہیں جاتا۔ ان کا باوا آدم ہی نرالا
ہے۔ چمڑی جائے پر دمڑی نہ جائے۔ بندھی بوٹی بنا شوروا۔ نہ
باسی بچے نہ کتا کھائے۔ بس ان کو تو دن رات قفل کنجی سے کام
ہے۔ خالی بنیا کیا کرے اس کوٹھی کے دھان اس کوٹھی میں۔ یہ میٹ
وہ سماٹ۔ رات دن تول جوکھ سے کام ہے۔ دمڑی دمڑی کا حساب
نوک زبان۔ ہر وقت بنیئے کا بہی کھاتہ کھلا ہوا ہے کیا مجال کہ کوڑی
ادھر سے ادھر ہو جائے۔ بھلا سچ کہو یہ امیروں کا گھر ہے؟ جہاں
ہر چیز پر قفل کنجی اور مہر۔ پہلے دیکھو اسی گھر میں ماماؤں کا تانتا

---

اصل لفظ شوربا ہے مگر دلی کی عورتیں لکھی پڑھی بھی یونہیں بولتی ہیں۔ برا
اثر۔ برائی۔ طرز اختیار کرتی ہے۔ عیش و آرام۔ مزے۔ اڑانا۔ بہتات۔
تو بدعتیوں کا نام ہوتا ہے یہاں طعن سے کہا ہے۔ بربادی خرابی۔ ابتری۔ کنجوس
قاعدہ ہی عجب ہے۔ چاہے جان جائے مگر پیسہ خرچ نہ ہو۔ اناج رکھنے کا ذخیرہ۔ تار بندھے لوگ

لگا رہتا تھا۔ اس پچھل پائی[1] نے ایسا بیرا[2] ڈالا کہ دوسرے تیسری کی
شکل نہیں دکھلائی دیتی۔ ایک بیل[3] سڑیل بڑھیا میلی کچیلی بھنکتی[4] ہوئی چولھے
میں منہ دیئے پڑی رہتی ہے اُس سے نلیے جاری کا بھی ناک میں دم[5] ہے
ہر وقت اُس کی چھاتی[6] پر سوار ہیں۔ اُٹھتے جوتی بیٹھتے لات۔ آدمی
کا دم اُلٹ[7] جائے۔ دن میں کئی کئی بار باورچی خانے میں جھاڑو
ملتی ہے۔ بھلا باورچی خانہ دیکھو اور جھاڑو! جب ہی تو خیر و برکت اُڑ گئی
ہے۔ رہی دوسری ماما جو اوپر کے کام کاج اور سودا سلف[8] لانے پر
وہ ہے تو نگوڑی[9] مُغلی[10] صاف ستھری اور کام کی بشرطیکہ اُس سے کام لیں
نہ یہ کہ کوئی چیز خاطر تلے آتی ہی نہیں کوڑی[11] پھیرا بازار کا کراتی ہیں۔ خدا
جانے پکانے والی ماما کو مفت میں نام گنانے[12] کو لگا ہی کیوں رکھا ہے
برتن دھونے اور مسالا پیسنے کی تو کبھی نہیں جاتی باقی رہا سالن وہ کسی کے
ہاتھ کا پسند ہی نہیں آتا خود بگھارتی بھونتی ہیں۔ یہ شاید اُمرت[13] گھول کر

---

[1] چڑیل کی قسم کی ایک عورت جس کے پاؤں اُلٹے ہوتے ہیں یعنی اُنگلیاں پیچھے اور ایڑی آگے۔ [2] پھیرا کیا ہے۔ سایہ ڈالا ہے۔ بیرا ڈالنا۔ عمل دخل ڈھنگ طور طریقہ۔ [3] ذلیل سی سڑی ہوئی [4] جس پر مکھیاں بھنکتی ہوں۔ [5] عاجز آجانا۔ بیزار ہو جانا۔ [6] نزول۔ مسلط۔ ہر وقت ہر آن۔ [7] گھبرا جائے۔ [8] سامان۔ سلف بدل تا بیع ہونے سعنی۔ [10] مضبوط۔ [11] ہاتھ پاؤں کی کراری [12] ذرا ذرا سی بات پر چکر لگوانا۔ [13] صرف گنتی گنانے کو فضول بے کار۔ [14] آب حیات وہ پانی جس کے پینے سے آدمی مرتا نہیں۔ ۱۲

…ا دیتی ہوں گی۔ کیا دماغ سڑ گیا ہے۔ ایسا ہی تو اس کے باوا کے گھر وائے
…ں تر مال ملتا ہوگا نہ۔ اُس سے کہو جو نہ جانے۔ باسی کھچڑی اور اُبالا
…سوت پانی سالن تندور کے ٹکڑ کھاتے کھاتے ساری عمر گزری اب
…لق سے بلا گھی میں تر بتر کئے نوالہ نہیں اُترتا۔ نوکروں چاکروں کی
…ولی تو نے شک ماما ڈال دیتی ہے اُس میں بھی تین تین نکالے
…یر نہیں رہتیں۔ کسی کے کنارے موٹے ہیں۔ کسی کے بیچ میں
…یلا سی ٹکیا دھری ہے۔ کوئی جل گئی ہے۔ کوئی سنکی نہیں۔ کسی پر
…تی نہیں پڑی۔ کوئی تکونی ہے۔ کسی کا کھونٹ نکلا ہوا ہے۔ الٰہی توبہ۔
…سی آن نہیں بھاتی۔ رہی گھر والوں کی وہ بیگم صاحب خود ہی اپنے
…ست خاص سے ٹھونکتی ہیں۔ بات یہ کہ کام کرتے کرتے ہڈی مر گئی
…۔ سچ کہا ہے گانے والے کی زبان اور ناچنے والے کا پاؤں
…ہیں رکتا۔ پان سیر آٹا پکا لو دم بھر میں کھڑی ہو جاتی ہے۔ آخر ہوا

---

…رہ مال۔ مُرغن۔ اصل لفظ تنور ہے مگر عورتوں کی زبان پر یہی چڑھا ہوا ہے۔ مُرغن۔
…ب۔ شاغسانہ۔ فی۔ اعتراض۔ ٹھوٹی سی۔ کچی رہ گئی ہے۔ اچھی طرح نہیں سنکی۔ پکنے
…سا جو روٹی پر سرخ سرخ پکنے کے نشان پڑ جاتے ہیں وہ چتی کہلاتے ہیں۔ تین کونے کی۔ ٹوٹا
…ل۔ پسند آتی۔ گھڑتی۔ پکاتی۔ اصل میں پانچ سیر ہے مگر بولنے میں
…نہیں آتا ہے۔ پکا کر۔ بدلِ پہل۔ ۱۲

غریبی کی بو تو جاتے ہی جاتے جائے گی۔ وہ کیا جانے ماما وا ما رکھنا
ہمارے ساری عمر مصیبت جھیلتی رہی اب تو خدا خدا کر کے یہ دن
نصیب ہوا کہ گھر کی گھر والی بنی۔ سارے دن گھر بار کا کام کاج جھاڑو
بہارو۔ یہ اٹھا وہ دھر۔ بچھونے تہہ کر۔ پلنگ پکڑوا۔ یہ جھاڑ وہ پونچھ
جب دیکھو یہی دھندا لگا ہے۔ کسی وقت نچلا بیٹھا ہی نہیں جاتا ساری
عمر اپنے ہی ہاتھ سے کام کرتی رہی اب آئیں ان کے ہاتھ تلے مامائیں
بھلا یہ کیا جانے کہ ماما کس چڑیا کا نام ہے۔ رات دن ان کو دلے
ڈالتی ہے اور وہ ناچ نچا رکھا ہے کہ توبہ ہی بھلی۔ غرض اس نے تو سارے
گھر کی کایا ہی پلٹ دی۔　تمھاری دادی اول تو غم زدہ دوسرے
اُن کی صحت اچھی نہ تھی اور پھر تقاضائے سن وسال انھوں نے
بھی بہ تدریج سارا کام بہو کے سر ڈال دیا۔ کچھ یہ نہیں کہ وہ کام سے
بھاگتی تھیں۔ نہیں ساری عمر وہ گھر کرتی ہی رہی تھیں اس سے ان کا مطلب
تمھاری ماں کو خانہ داری کی تعلیم دینے کا تھا اور وہ دیکھنا چاہتی تھیں
کہ یہ کیونکر گھر چلاتی ہے۔ وہ چاہتی تھیں کہ ان کی زیر نگرانی یہ ہر طرح
درست اور واقف کار ہو جائیں۔ خود دنیا کے جھگڑے بکھیڑوں سے

برداشت کرتی اٹھاتی رہی۔ کام کاج۔ جھیڑ سے سکون سے
با اطمینان۔ خبر نہیں کس چیز کا نام ہے۔ ۱۲

بالکل الگ ہوگئیں اور اپنا عاقبت کا رستہ درست کرنے لگیں اور
اس طرح بہو کی کو رکسہ نکال دی اور رستے پر لگا دیا۔ تعلیم و تربیت
دینے کو تو بہت دی جا سکتی ہے مگر جس کو تعلیم و تربیت دی جاتی ہے
جب تک دو باتیں اُس میں نہ ہوں یعنی شوق اور مادۂ قبول تب تک
نہ کوئی اثر ہو سکتا ہے نہ کوئی بہتر نتیجہ مترتب ہوتا ہے۔ خدا کے فضل سے
یہ دونوں باتیں پوری طرح سے تمھاری ماں میں موجود تھیں اگرچہ
گھر کا سارا کام تمھاری ماں کرتی تھیں مگر پھر بھی تمھاری دادی کی زندگی
تک کوئی کام بلا اُن کی صوابدید اور مشورے کے وہ بطورِ خود
نہ کرتی تھیں کہ بڑے بوڑھوں کی کچھ بات ہی اور ہوتی ہے اُن کا
دم غنیمت ہوتا ہے۔ ساس بہوؤں میں آئے دن کی رنجش تناتنی
کھٹ پٹ ہی جاتی ہے مگر یہاں دونوں طرف والیاں سلجھی ہوئی
سمجھ کی تھیں نہ ساس ہی کے مزاج میں سخت گیری اور عیب چینی
تھی نہ بہو ہی خود رائے اور خود سر تھیں۔ ساس بہو کی عاشق
بہو ساس پر فریفتہ۔ تعلقات ایسے تھے جیسے سگی ماں بیٹیوں
کے ہوتے ہیں۔ چھوٹی دلہن بچپنے ہی سے ماں کی شفقت سے
محروم تھیں۔ تمدانسے اُن کو ساس کیا دی گویا مری ماں کو از سرِ نو

---

پیدا۔ ظاہر۔ مشفقت۔ خود رائے۔ عیب چینا۔ فریفتہ۔ شروع سے۔ ۱۲

ہ کر دیا اور ساس کے لیئے بہو کیا تھی گویا مری ہوئی بیٹی کا نعم البدل
ہ تعالیٰ نے بھیج دیا۔ تمھاری ماں کے میکے میں تعلیم کا بس اتنا ہی
چہ تھا کہ قرآنِ شریف پڑھ لیا اور وہ بھی ناظرہ الا اللہ اللہ خیر صلا
اری ماں کو پڑھانے والا ہی کون تھا۔ کُل چھ پارے اُنھوں
نے پڑھے تھے وہ بھی ادھ کچرے ۔ اس میں شک نہیں کہ
ں کے چچا حسین اشرف صاحب نے جو حافظ اور
ی اور بڑے بزرگ اور اہل اللہ تھے ان کی پرورش اُسی
فقت سے کی تھی جیسی کہ اپنے صُلبی بچوں کی کرتے تھے مگر سب
وں میں تعلیم کا چرچہ کب ہی خصوصاً متوسط الحال گھرانوں
ں۔ ایسے گھروں میں نئی روشنی کہاں سے آئے جہاں سوائے
ھے کی آگ کے اُجالا نہیں۔ نکاح کے چوتھے دن میں اپنی
ری پر چلا گیا نہ میں نے اُن کو اچھی طرح دیکھا نہ اُنھوں نے
ھے۔ اُن کا حال سوائے اُس کے کہ ہاں ہیں اور کچھ مجھے معلوم
تا تھا نہ کوئی ذریعہ اُس کے تفصیلی علم کا تھا۔ چھوٹی دُلھن نے
ں گھر آکر دیکھا تو یہاں کا چوہا چوہا پڑھا لکھا تھا۔ یہ گھر تعلیم کا

ابدل۔ اصل لفظ ناظرہ ہی مگر عورتوں کی زبان پر یہی چڑھا ہوا ہی یعنی
ر پڑھنا۔ ناقص پوری طرح یاد نہیں۔ بیچ کی راس۔ ہر شخص چھوٹا یا بڑا۔

مانع تھا۔ یہاں بلا تعلیم کے کوئی ٹکڑا نہیں توڑتا تھا۔ رہا پکانا ریندھنا
سینا پرونا۔ جو عورتوں کا خاص بکار آمد ہنر ہے اُس میں وہ توقع سے
زیادہ سُگھڑ تھیں۔ رہی سہی کور کسر میری والدہ کی صحبت میں نکل گئی
البتہ پڑھنے لکھنے میں بالکل کوری تھیں۔ والد کا رعب داب مانع تھا
ماں ہماری لکھنا نہیں جانتی تھیں۔ چھوٹی دلہن نے اس کمی کو
اچھی طرح محسوس کیا وہ جان گئیں کہ اگر انھوں نے سب کے
برابر لکھنا پڑھنا نہ سیکھا تو نہ صرف اپنی ہم جنسوں میں حقیر اور ہیٹی
رہوں گی بلکہ اس گھر میں گزارا ہی ناممکن ہے۔ جس طرح ہمارے
باپ نے چُھپاتے انگریزی پڑھ لی اسی طرح انھوں نے پہلے تو
قرآن شریف کو پورا اور پکا کیا پھر اُردو پڑھنا اور اُس کے ساتھ
لکھنا بھی سیکھ لیا۔ میرا چھیراتی کا کوئی برس بھر بعد ہوا تو علاوہ
گھر کی ہر چیز ٹھور ٹھکانے اور سلیقے سے دیکھ کر یہ معلوم کر کے
سخت تعجب ہوا کہ اس تھوڑے سے عرصے میں انھوں نے ایسی
ترقی کیسے کی! کئی کتابیں اُردو کی پڑھ لیں اور لکھنے میں بھی
خاصی مہارت بقدر ضرورت واو سے مطلب حاصل کر لی اور

---

ذخیرہ - جوڑ - ہر بات میں تعلیم کا ذکر - کام کا - سلیقہ مند - کمی -
نقص - ناواقف - معلوم کیا - مشق - ۱۲

آگے چل کر استعداد میں بہت کچھ ترقی کر لی۔ اردو کی مشکل سے مشکل کتاب روانی سے پڑھنے لگیں اور بے تکلف قلم برداشتہ خط بھی لکھ لیتی تھیں جو مائیکر ہی کے سواے صاف اور شستہ بھی تھا۔ املائی غلطی بھی بہت کم ہوتی تھی۔ چھوٹی دلہن کے آنے پر میری والدہ پانچ سال زندہ رہیں۔ اُن کے انتقال کے بعد گھر کا تعلق براہ راست چھوٹی دلہن سے ہوگیا یہ کرشمۂ قدرت دیکھنے کے قابل ہے کہ جب ہر پہلو سے انتظام خانہ داری کی چول بیٹھ گئی اور گھر کا کام دھام چھوٹی دلہن کے قابو میں آگیا اور وہ اس بارگراں کی متحمل ہوگئیں تب میری ماں نے دنیا کو خیرباد کہی اور یہ مہلت اس اہم فریضے کی سنبھال کے لیئے ایک سمجھدار لڑکی کو بالکل کافی تھی۔ وہ پہلے ہی سے گھر کے کام میں منجھ گئی تھیں اور اپنی ساس کے قدم بقدم چلتی تھیں۔ انھوں نے والدہ صاحبہ جیسی منتظمہ کے اُٹھ جانے سے جو خدشہ انتظام کے درہم برہم ہونے کا تھا اُس کو اس خوبی سے سنبھالا کہ کسی کو لب کشائی

صفائی۔ بلا رُکے۔ بے دھڑک۔ جو آسانی سے پڑھا جا سکے۔ دُھلا ہوا۔ خوش نما عمدہ۔ لکھنے کے قواعد۔ بلاواسطہ۔ نیرنگی۔ عجائبات قدرت کے کھیل۔ انتظام جم گیا۔ درست ہوگیا۔ دھام بدل بھل بھر۔ بھاری بوجھ۔ برداشت کرنا۔ خوش ہوئیں۔ بڑے بھاری۔ شاق ہوگئی تھیں۔ اُلٹ پلٹ۔ منہ کھولنے۔ بولنے۔ اعتراض کرنے۔ ۱۲

موقع نہ دیا اور یہ تغیر شخصی معلوم بھی نہ ہوا بلکہ جس طرح گھر کا کاروبار
لدہ صاحبہ کی زندگی میں بلا غل و غش چلتا تھا چلتا رہا۔ اس طرح
اری والدہ کی وفات کے نقصانِ عظیم کی تلافی چھوٹی دلہن نے
یے پیمانے پر اپنے سلیقے اور حُسنِ انتظام سے بہ احسن الوجوہ
وری لعد تا بامکان اُن کا غم غلط کر دیا۔ میرے والدِ ماجد کو میری
لدہ کے انتقال کا سخت صدمہ ہوا کہ بڑھاپے کا رفیق چھٹ گیا۔
اک جان دار کی نے شیبہ اک دن جان جانی ہے + خدا کی ذاتِ واحد کے سوا ہر چیز فانی ہے
میں معلوم بعد از مرگ کیا کچھ پیش آنی ہے + مگر مدحِ خلائق مغفرت کی اک نشانی ہے

مرے پر اپنے اور بیگانے جس کو دیکھو روتے ہیں
خدا کے نیک اور مقبول بندے ایسے ہوتے ہیں

ر یہ بہو نہ ہوتی تو گھر کون سنبھالتا۔ ایک بیٹی تھی وہ اپنے گھر کی تھی
علوم ہوا کہ مشیتِ ایزدی نے اس گھر کے کھلے رکھنے کا انتظام
پہلے ہی سے ٹھیک ٹھاک کر دیا تھا۔ ساس جب تک زندہ رہیں
ہو اُن کی خدمت میں دل و جان سے لگی رہیں۔ مرض الموت میں
اُن کی ایسی تیمارداری کی کہ سگی بیٹی کو پرے بٹھا دیا۔ اُن کی

---

یک شخص بدل کر دوسرے کا اُس کی جگہ آنا۔ بلا خر خشہ۔ اچھی طرح۔ عمدگی سے
جہاں تک ممکن ہو۔ غم کو بھلا دینا۔ خدا کی مرضی۔ درست۔ وہ بیماری جس میں آدمی مر جائے
بیماری کی خبر گیری۔ ضرورت باقی نہ رہی۔ ۱۲

بیماری میں نہ میں تھا نہ تمھاری چھوٹی پھپھی وہ تو خیر اخیر وقت میں پہنچ
بھی گئیں مگر میں اس سعادتِ عظمیٰ سے محروم رہا اور یہی حال تمھارے
دادا کے انتقال کے وقت ہوا۔ ساس کے مرنے کے بعد سوائے
اس کے کہ گھر ایک بزرگ کے دم قدم کی برکت سے محروم ہو گیا اور
کوئی فرق نہ آیا۔ ماں تمھاری گو کہ اُن کے نکاح کو دس برس ہو گئے
تھے میرے ساتھ دکن نہ جاسکیں کچھ تو اس میں بڑی دلہن کا دباؤ
تھا اور زیادہ والد صاحب کی تنہائی کا خیال مانع تھا کیوں کہ ان کا
دم بھی بساغنیمت اور اس خاندان کی روح رواں تھا۔ میرے چلے جانے
تو تمھارے دادا کی خدمت جو سب سے بڑا فریضہ تھا اور جس کی بڑھاپے
میں ازبس ضرورت ہوتی ہے کون کرتا۔ تمھاری ماں نے تمھارے
دادا کا ایسا حقِ خدمت ادا کیا کہ عاقبت سنوارنے کے علاوہ گھر کو
بھی سنوارا اور اپنی خوش سلیقگی اور رضا جوئی سے اپنے آپ کو نعم البدل
ثابت کیا۔ والد مرحوم اُن سے بے حد خوش تھے۔ ابا کے مزاج
میں ایک قسم کی جبلّی خشونت تھی جس کا اثر کچھ مجھ میں بھی ہے گو اتنا نہ ہو
اُن کا کھلانا سانپ کا کھلانا تھا۔ گاہے بسلامے برنجند وگاہے

---

۱ بڑی نعمت - ۲ ہمیشہ نہ ہوئی - ۳ اکیلے رہنا - ۴ ہمت - ۵ اصل چیز - ۶ بہت - ۷ رضامندی
۸ [illegible] کرنا - خلقی سختی - ۹ کبھی سلام پر بگڑ جائیں اور کبھی گالی پر خلعت سرفراز کر دیں

دشناسے خلعت دہند۔ چھوٹی دلہن نے گھر کو مشین کی طرح چلا رکھا تھا
رکام وقت مقرر پر ہوتا تھا اور جیسا ہونا چاہیے ویسا ہوتا تھا سب سے
اکام تمھارے دادا صاحب کے کھانے پینے کی دیکھ ریکھ تھی۔
ہ وقت کے تھے بڑے پابند۔ اگر کبھی کبھار سو اتفاق سے ذرا
قت ٹل گیا بس انھوں نے کھانے سے ہاتھ کھینچ لیا۔ ذرا سی با
دہ روٹھ جاتے تھے۔ سچ کہا ہے بوڑھا بالا برابر۔ سچی بات یہ ہے کہ
عض وقت یہ طرز اٹھتا تھا مگر میں دیکھتا تھا کہ تمھاری ماں کی تیوری
ر ذرا بھی بل نہ آتا تھا وہ تنتے جاتے تھے یہ جھکتی جاتی تھیں وہ بگڑتے
تھے واجب یا ناواجب یہ رو رو کر آنسوؤں کا دریا بہا دیتی تھیں
ھے چین سے لے قرار جب تک انھیں عذر۔ معذرت۔ منت۔ سماجت
وشامد درامد۔ لجاجت سے راضی نہ کر لیتی تھیں خود ٹکڑا توڑنا حرام
ھا۔ سرپر خوان رکھ کر خود لے جاتی تھیں اور جب تک ان کو کھلا نہ لیتی
ھیں واپس نہ آتی تھیں۔ ان کے کھانے کا وہ اہتمام تھا کہ شادی
بیاہ میں کہیں آنے جانے کی نہ تھیں۔ گھر سے بہت کم نکلنے کا

---

ں۔ خبرگیری۔ احتیاط۔ بعض وقت۔ برے اتفاق۔ گزر گیا۔ ناوقت ہو گیا
ہ کھایا۔ رک گئے۔ ناراض یا خفا ہو جانا۔ بچہ۔ پیشانی پر شکن پڑ لینا۔ شکن ڈال لینا جو
رنجیدگی کی علامت ہے۔ رکے۔ بگڑے۔ خوشامد۔ عاجزی۔ ذرا ابھرا کھانا۔ ۱۲

تھامتا تھا۔ ایسی ہی ضرورت ہوئی اور کہیں چلی گئیں تو دل یہاں پڑا رہتا تھا۔ کھانے کے وقت کا دھڑکا لگا رہتا تھا۔ جہاں کھانے کا وقت آیا کہ ہزار کام ہو چھوڑ چھاڑ اُلٹے پاؤں چلی آتی تھیں اُن کے وقت پہ حاضر موجود۔ والد کے اواخر عمر میں رعشہ ہو گیا تھا وہ عمر کے ساتھ ساتھ بڑھتا جاتا تھا اور اس درجے نوبت پہونچ گئی تھی کہ وہ لکھنے سے معذور ہو گئے تھے اور خود اپنے ہاتھ سے کھا بھی نہیں سکتے تھے یہی نوالے بنا بنا کر کھلاتی تھیں۔ ایک بڑا بھاری واقعہ ایثار نفس کا میں تم کو سناؤں۔ تمھارا ایک بھائی مُنیر تھا جو سوا برس کا ہو کر گود خالی کر گیا۔ دو چار دن میں پلا پلایا موٹا تازہ بچہ ہیضہ سے جھٹ پٹ ہو گیا۔ یہ بھی اُن کے لیے جنت کا پروانہ تھا کیونکہ جن کے کم سن بچے گود خالی کر جاتے ہیں وہ اپنے والدین کو بخشواتے اور جنت میں لے جاتے ہیں۔ صبح سویرے وہ سدھارا۔ مگر یہ حسب معمول ناشتہ لے کر گئیں۔ دل کو مضبوط تھامے رہیں۔ جب وہ ناشتہ کر چکے تب کہا۔ کیا کوئی ایسے تحمل ایسے استقلال کی مثال پیش کی جا سکتی ہے کہ گھر میں مردہ پڑا ہو اور ماں کا کلیجہ نکل رہا ہو اور

ناشتہ ۔ جیسے گئی تھیں ویسے ہی تھوڑی دیر میں واپس آ گئیں۔ حالت۔ کیفیت
ایثار نفس۔ نفس کی قربانی کرنا۔ دوسرے کا کام بنانا۔ مر گیا۔ چلا گیا۔ رخصت ہو گیا۔

وہ یوں اپنے آپ کو سنبھالے رہیے۔ ماں کی مامتا یہ وقت اور ایسا
ضبط اللہ اکبر انھیں کا کام تھا۔ والد ہمیشہ چھوٹی دلہن کے سلیقے
حسنِ انتظام۔ ادب۔ لحاظ قاعدے۔ خدمت گزاری کے مدّاح[1] رہتے تھے
بلکہ بعض وقت میں نے سنا ہے کہ وہ فرطِ محبت پدری[2] سے اُن کے
ہاتھ چوم لیتے تھے۔ تمھاری ماں روزہ نماز کی سختی سے پابند تھیں
قرآنِ شریف بڑی خوش الحانی[3] لحنِ داؤدی[4] میں پڑھا کرتی تھیں کہ عورتیں
سنا کرتی تھیں۔ کبھی اُن کی پنج وقتہ نماز اور تلاوتِ[5] کلام مجید
ناغہ نہیں ہوئی۔ گو چھوٹے بچے تھے مگر طہارت[6] کا بہت خیال تھا۔
معمول میں کبھی فرق نہ آیا۔ بسا اوقات وہ تہجد[7] کی نماز بھی پڑھتی تھیں
اشراق[8] اور چاشت[9] کی نماز بھی پڑھا کرتی تھیں۔ گھر کے کسی کام میں
وہ بند[10] نہ تھیں۔ کپڑوں کی کتر بیونت میں سینے سلانے میں بڑی مشاق
تھیں۔ بہت کم کپڑے وہ باہر سلواتی تھیں بیشتر گھر میں خود سی لیا
کرتی تھیں۔ ٹانکا اُن کا بہت سجل تھا۔ میں دیکھتا تھا کہ اُن کے

---

[1] تعریف کیا کرتے تھے۔ [2] باپ کی سی محبت کی بہتات سے۔ [3] اچھی آواز۔
[4] حضرت داؤد بڑے خوش آواز اور خوش گلو تھے۔ اچھی طرز اور خوش آوازی
سے پڑھنے کو لحنِ داؤدی کہتے ہیں۔ [5] پڑھنا۔ [6] پاک صاف رہنا۔ [7] آدھی رات
کے بعد کی نماز۔ [8] طلوعِ آفتاب کے بعد کی نماز۔ [9] پہر دن چڑھے کی نماز۔ [10] عاجز۔ ۱۲

سامنے درزی کی سی دکان پھیلی رہتی تھی۔ کھانے پکانے میں فرسٹ کلاس[1]
نہیں۔ گو خدا نے ہاتھ تلے ایک چھوڑ دو دو مائیں دی تھیں اوپر کے
کام کے لیئے چھوکرے چھوکریاں الگ مگر اپنے ہاتھ سے کام کرنے کا
شوق تھا۔ مامائیں جب گھر والی کو مستعد[2] پاتی ہیں تو وہ خود بھی سالو[3] کی
ہو جاتی ہیں۔ ایک آدھ سالن وہ خود ضرور پکاتی تھیں اور یوں
بھی آب و نمک کی خبر رکھتی تھیں۔ کئی کئی دفعہ پتیلی کو جاکر دیکھتی تھیں
شوربا زیادہ ہے یا کم۔ گوشت برابر بھنا اور گلا ہے یا نہیں۔ پراٹھے
بیسنی روٹی۔ برکی[4] روٹی اُن کے ہاتھ کی بہت عمدہ پڑتی۔ پتلی
اور گول ہوتی تھی۔ حلوے۔ مربے۔ اچار۔ کئی کئی قسم کی چٹنیاں
ہمیشہ لگائے رکھتی تھیں کہ بچوں کا گھر تھا اور پھر آئے گئے کے
وقت بے وقت کام آتی تھیں۔ غرض جس کو گھر کہتے ہیں وہ تو
انھیں کے وقت میں تھا۔ اور اب جو تم دیکھتی ہو یہ گھر نہیں ہے صرف
مکان ہے اور مکان بھی بلا مکین[5] یعنی نہ وہ چہل پہل[6] ہے نہ وہ رونق
جینے کو خدا کے فضل سے سب زندہ ہیں بلکہ اُن کے زمانہ حیات
سے آدمی ماشاء اللہ زیادہ ہی ہیں مگر اُن کی بات اُن کے ساتھ

[1] درجۂ اول۔ [2] کام پر متوجہ۔ [3] چونچال۔ ہوشیار۔ [4] وہ روٹی جس کے اندر چنے کی دال کا بھرتہ بھر کر پکاتے ہیں۔ [5] مکان میں رہنے والے۔ [6] بہار۔ گھما گھمی

گئی اور جگہ اُن کی ہمیشہ خالی ہے اور رہے گی - تم کو خیال ہوگا کہ گھر اور مکان یہ تو دونوں لفظ مترادف[1] اور ہم معنی[2] ہیں یہ ابا نے کیا انوکھی[3] بات کہی - آؤ بیٹی میں تمھیں سمجھاؤں کہ گھر اور مکان میں کیا فرق ہے - "دلی شہر میں عمارتوں کی کیا کمی ہے جس سڑک پر دیکھو جس محلے میں جاؤ عمارتوں کی قطاریں لگی ہوئی ہیں - کوئی چھوٹی ہے کوئی بڑی کوئی ایک منزلہ ہے کوئی دو منزلہ - کوئی پختہ[4] ہے کوئی خام[5] - کوئی خوش وضع ہے کوئی بدقطع مگر دیکھنا یہ ہے کہ ساری کی ساری عمارتوں میں سے وہ مکان کتنے ہیں جن پر گھر کی تعریف صادق[6] آتی ہے - گھر اور مکان کہنے کو دونوں لفظ ہم معنی ہیں مگر یاد رکھو کہ گھر اور مکان میں وہی فرق ہے کہ جو ایک چٹیل[7] میدان اور پھلے پھولے باغ میں ہے - گھر والا اور گھر والی کے الفاظ تو سب جانتے ہیں کہ گھر والا میاں ہوا اور گھر والی بیوی لیکن اگر ہم گھر کی جگہ مکان والا اور مکان والی کہیں تو تم کیا سمجھو گی ؟ یہی نا کہ مالکِ مکان - اس سے معلوم ہوا کہ گھر بنانے کے لیئے میاں اور بیوی کا وجود[8] لازم و ملزوم[9] ہے اسی طرح "گھر آباد ہونا" ایک محاورہ ہے جس کا مفہوم[10] شادی بیاہ

---

[1] ایک معنی - [2] ایک معنی - [3] عجیب - نادر الوقوع - [4] پکا - [5] کچا - [6] بات ٹھیک اُترنا - [7] ویران - صاف سپاٹ جس میں درخت وغیرہ نہ ہوں - [8] ہونا - [9] ضرور - [10] مطلب - ۱۲

ہو جاتا ہے۔ فلاں کا گھر آباد ہو گیا اس سے تم کیا سمجھوگی یہی نا کہ اُس
شادی ہو گئی لیکن اگر گھر آباد ہونے کی جگہ ہم کہیں فلاں کا مکان آ
ہو گیا تو معنی بالکل پلٹ جائیں گے اور صرف یہی سمجھا جائے گا کہ
گھر خالی تھا اُس میں کرایہ دار آ گیا اللہ اللہ خیر صلاح۔ تو گویا گھر کی
کی پہلی منزل شادی سے شروع ہوتی ہے اور جب میاں بیوی ا
رہنے سہنے لگتے ہیں تو وہ مکان گھر بن جاتا ہے۔ اسی وجہ سے گھر کا
اور گھر کا چراغ آل اولاد کو کہتے ہیں۔ شادی سے گھر تو یقیناً بن
مگر اُس کی پوری رونق اولاد ہی سے ہوتی ہے۔ جس گھر میں بال بچے
نہیں وہ گھر تو ہے مگر مکمل گھر نہیں بھرا پُرا گھر اولاد ہی سے ہوتا ہے
محاورہ اور سنو "گھر کا نام ڈبونا" اس کے معنی ہیں خاندانی عزت
کو برباد کرنا باپ دادا کی عزت کو بٹہ لگانا لیکن کسی زبان سے تم نے
"مکان ڈبونا" بھی سنا ہے اگر سنو تو سمجھوگی کہ وہ گھر طوفان میں غرق
ہو گیا۔ یہ صرف "گھر" ہی ہوتا ہے جس کا تعلق اپنی عزت پانی باپ
کی لاج اور خاندان سے ہے۔ اسی طرح میاں بیوی میں قطع تعلق
ہو جانے کو گھر کھونا یا گھر کا جاتا رہنا یا برباد ہو جانا کہتے ہیں۔ دیہات
میں لوگ پیار سے "گھر بسی" بھی سہاگن کو کہتے ہیں۔ گویا میاں بیوی

بٹہ۔ عیب لگانا۔ جھشم چھٹا۔ ۱۲

کا سنجوگ[1] ٹوٹا اور گھر گیا۔ علاوہ بریں گھر دار ہونا۔ گھر دار کا نہ ہونا بچھاڑ
ھی ایسے ہیں جو پوری طرح پر ظاہر کرتے ہیں کہ گھر دراصل ہے کیا چیز۔
لھر ہونا میاں بیوی کے نباہ اور حُسنِ سلوک[3] کا نام ہے اور گھر کا نہ ہونا
اس کے برعکس[2]۔ میاں بیوی کی اگر آپس میں نبھتی ہے تو وہ گھر گھر ہے ورنہ
فی نفسہٖ گھر کوئی چیز نہیں۔ ان محاوروں سے معلوم ہوتا ہے کہ مکان
اور گھر میں آسمان زمین کا فرق ہے۔ مکان تو محض اینٹ پتھر[4] کے
انبار کا نام ہے لیکن گھر کے معنوں میں بہت وسعت[5] ہے۔ گھر کا تعلق
میاں بیوی اولاد اور کُل خاندان سے ہے۔ اس کی ہستی اور بہار
میاں بیوی کی موافقت سے ہے اس کی تباہی خاندان کی تباہی ہے
یاد رکھو کہ گھر کے وسیع مفہوم میں تمام خاندان کے تعلقاتِ
خانہ داری اور ہر قسم کی گھریلو[6] خوشیاں شامل ہیں۔ ایسی حالت
میں اگر ہم کسی سے یہ پوچھ بیٹھیں کہ ان سیکڑوں مکانوں میں گھر کون سا
ہے تو کیا ہمارا سوال کچھ بے جا ہوگا؟ انگلستان کا ایک مشہور و معروف
مصنف رسکن نامی ایک جگہ لکھتا ہے کہ "مرد وسیع دنیا میں محنت و مشقت
کرتا ہے۔ اُس کو مصائب و امتحانات کی آگ میں سے گزرنا پڑتا ہے۔

---

۱ ملاپ ـ موافقت ـ خلاف ـ ۲ الٹا ـ ۳ سلوک ہے ـ موافقت ہے ـ میل ملاپ
ہے ـ ۴ ڈھیر ـ ۵ گنجائش ـ ۶ گھر کی ـ پرائیویٹ ـ ۱۲

اُس کو ناکامیابیاں پیش آتی ہیں اور مقابلے کرنے پڑتے ہیں وہ غلطیاں کرتا ہے مجروح ہوتا ہے یا مطیع بن جاتا ہے کبھی وہ غلط رستہ پر بھی گامزن سا ہوتا ہے اور رفتہ رفتہ اُس کے جذبات کرخت ہو جاتے ہیں لیکن عورت کو وہ ان تمام چیزوں سے محفوظ رکھتا ہے۔ اُس کے دو گھر ہیں اُس کی بیوی حکومت کرتی ہے اور جب تک بیوی کی اپنی خطا نہ ہو گھر میں کسی قسم کی غلطی، خطر سے۔ لالچ یا کسی کشیدگی کا گزر نہیں ہوتا۔ یہ ہیں گھر کے حقیقی معنے۔ گھر سکون و آرام کا مقام ہے اور نہ صرف نقصانات اور مصائب سے محفوظ رہنے کے لیئے ایک جائے پناہ ہے بلکہ تمام قسم کے خوف و تفکرات شک و شبہ اور لڑائی جھگڑوں سے امن کی جگہ ہے۔ جس گھر میں یہ بات نہیں تو وہ گھر ہی نہیں جہاں تک اس بیرونی زندگی کے تفکرات دخل پاتے ہیں اور میاں بیوی بیرونی زندگی کی ناموافق اجنبی اور دشمن صحبت کو اپنے دروازے کی چوکھٹ میں قدم رکھنے کی اجازت دیتے ہیں یہ گھر نہیں رہتا بلکہ وہ فقط وسیع دنیا کا ایک خطہ ہو جاتا ہے جس پر تم نے ایک چھت تو سایہ کے لیئے ڈال لی ہے اور اندر آگ روشن کر دی ہے۔ جب تک یہ ایک مقدس مقام اور ایک پاک عبادت گاہ ہے اور اس کی

زخمی۔ تابع دار۔ چلتا ہے۔ سخت۔ کھچاؤ۔ تناتنی۔ رنجش۔ کشادہ پھیلا ہوا۔ ٹکڑا۔ بزرگ۔ ۱۲

ھت سکون و اطمینان کا ایسا سایہ ڈالتی ہے جیسے وہ پہاڑ جو ویران
ور تپتے ہوئے ریگستان میں کھڑا ہو۔ اس کی آگ محبت اور شفقت کی
یسی روشنی پھیلاتی ہے جیسے روشنی کا وہ مینار جو طوفانی سمندر میں استادہ
و۔ وہاں تک یہ گھر کے لقب کا استحقاق رکھتا ہے اور اس پر گھر کی پوری
ریف صادق آتی ہے۔ جہاں تک سلیقے مند بیوی کا گزر ہوگا وہ اس گھر
و اپنے ساتھ لائے گی۔ تاروں کی چھاؤں اس کے سر پر ہوگی۔ سرد
ور اندھیری راتوں میں جگنوؤں کی ٹمٹماہٹ اس کی روشنی ہوگی لیکن
ہاں کہیں بھی وہ موجود ہے گھر کا تمام لطف اور برکتیں اس کے دم کے
ساتھ ہیں۔ ایک شریف عورت گھر کی چار دیواری کو زیادہ وسیع کر کے
لے خانماں ہستیوں پر بھی ضیا گستری کرتی ہے خواہ اس کے گھر کی دیواریں
لین دیواریں اور چھتیں خوب صورت چھتیں نہ ہوں"۔ مرد گھر کا بادشاہ
و اور عورت اس چھوٹی سی سلطنت کی ملکہ یا وزیر با تدبیر۔ عورت کی حکومت
وپ اور تلوار کے بل پر نہیں ہے بلکہ اس کے ہتھیار محض محبت۔ الفت، عفو
ور شفقت ہیں اور جو سلطنت بھی ان ہتھیاروں سے کام لے اس کی
جڑیں ایسی مضبوط ہو جاتی ہیں کہ کوئی قوت انھیں متزلزل نہیں کر سکتی

۱- ...لی جمعی - ۲- ویران - ۳- گرم جھلستے - ۴- ریتیلے میدان - ۵- منارہ - ۶- لاٹ - ۷- گھرانا - خطاب
...ہم - ۸- سایہ - ۹- چمک - ۱۰- جن کے گھر نہ ہو یعنی بے گھر ٹھکانے کے لوگوں پر بھی - ۱۱- روشنی ڈالنا -
...م پہنچانا - ۱۲- مقابلہ کرنا - ۱۳

لیکن قدرت نے جس سلطنت کا تاج عورت کے سر پر رکھا ہے عورت نے نفرت اور حقارت سے اُسے پھینک دیا۔ گھر گھر جدھر دیکھو ناچاقی[1] پھیلی ہوئی ہے۔ غور کرو کہ کتنے گھر صحیح معنوں میں گھر کہلانے کے سزاوار[2] ہیں ورنہ ہر جگہ ان کی حیثیت محض ایک سرائے کی سی ہے جس میں رات گزارنا[3] بھی دوبھر ہو جاتا ہے۔ ان میں مخالفت اور کشیدگی اور دوعملی[4] کی حکومت ہے۔ بے چینی اور پریشانی کا دور دورہ ہے۔ میاں مشرق کو جاتا ہے تو بیوی مغرب کو دونوں کی سمت[5] جدا۔ دونوں کا طرز عمل مغائر[6]۔ یکسوئی ہو تو کیسے اور ملاپ ہو تو کیوں کر۔ مرد دن بھر کے جھگڑے نبٹانے کے بعد جب رات کو ہارا تھکا ماندہ گھر لوٹتا ہے تو اُس کو ذرا بھی احساس نہیں ہوتا کہ وہ توپ اور تلوار کی حکومت سے محبت اور شفقت کی سلطنت میں آگیا ہے بلکہ الٹا ایسا معلوم دیتا ہے کہ جیسے چولھے میں سے نکل کر جہنم میں کود پڑا ہے کاش عورت کو اپنی ہستی کا احساس ہو۔ وہ دنیا میں اپنے مقام اور درجے کو سمجھے۔ گھر کی عنانِ حکومت اپنے ہاتھ میں لے۔ اپنی سلطنت کا تاج اپنے سر پر رکھے اور صحیح معنوں میں ملکہ بن جائے اُس وقت یہ تمام مٹی کے تودے جو آج کل مکان سے زیادہ حیثیت نہیں رکھتے محبت والفت کے محل بن جائیں گے اور صحیح طور پر گھر

---

[1] نااتفاقی۔ [2] قابل۔ مستحق۔ [3] اجیرن۔ بار۔ [4] دغل۔ [5] سمت۔ طرف۔ [6] سے۔ الگ۔ جدا۔ خلاف۔ [7] ناموافقت۔ ہم آہنگی۔ ۱۲

ہلا سکیں گے"۔ یہ گھر اور مکان کی لفظی بحث بطور جملہ معترضہ کے
ہی اب اصل بات کی طرف پھر رجوع[2] کرتا ہوں۔ تمھاری ماں جس غرض
سے اس گھر میں لائی گئی تھیں اور جس توقع پر یہ سارا کھٹراگ[3] بپا کیا گیا[4] تھا
ور اولاد کی میں سر دینا گوارا کیا تھا اُس کے پورے ہونے کی کوئی
لک بھی نہ دکھلائی دیتی تھی۔ میری ماں کو سخت ناامیدی[7] کا سامنا تھا
ور ایک گونہ[8] اُن کو انفعال[9] اور ندامت بھی تھی اور مجھ پر بھی نے انتہا
چھار[10] طعن و تشنیع کی تھی جس کا میں مستحق تھا۔ یکے نقصانِ[11] مایہ دوم
شماتتِ ہمسایہ۔ ان کے بھی علاج معالجے بہت کچھ ہوئے مگر کچھ
مفید نہ پڑے۔ تمھاری ماں بھی مایوس ہو گئیں اور ہم سب بھی سمجھ گئے
یہ مفت کی بلا سر پڑی۔ گئے تھے نماز بخشوانے روزے گلے پڑے
و لطے میں سے نکلے بھاڑ میں پڑے۔ مگر مجھے اپنے بس[12] کی بات بھی
تمھاری ماں نے چاری سہموں[13] کی ماری گھلی جاتی تھیں لوگوں کے
نہایت دل خراش طعنے سنتی تھیں اور خون کے سے گھونٹ پی کر رہ جاتی
تھیں۔ سوائے صبر و شکر اور اپنے خالق پر بھروسے کے اُف تک نہ کی

[1] مضمون اخبار تہذیب نسواں سے لیا گیا ہے۔ [2] متوجہ ہوتا ہوں۔ واپس آتا ہوں۔ [3] بکھیڑا۔ [4] کھڑا۔
[5] مصیبت اٹھانا۔ [6] پرچھائیں۔ [7] ناامیدی۔ [8] ذرا سی۔ [9] شرمندگی پشیمانی پچھتاوا۔ [10] بیندی
وہ دھاریں جو ہوا کے جھونکے سے اوپر آتی ہیں یعنی بھر مار۔ [11] ایک تو اپنا نقصان دوسرے دوسروں کی نکتہ چینی
[12] اختیار۔ [13] فکروں۔ خدشوں۔ ۱۲

میری والدہ اسی تمنا میں مرگییں مگر صورتِ حال نہ بدلنی تھی نہ بدلی۔ میرے باپ بھی اپنی جگہ چپ تھے گو بظاہر خوش تھے مگر اصل خوشی جس چیز کی ہو سکتی تھی جب وہی نہیں تو نتیجہ ہیچ[1]۔ مجھ سے زیادہ میری لاولدی[2] کا صدمہ میرے باپ کو تھا۔ اُن کا دل بجھ گیا[3] تھا۔ اُن کی کمر بیٹھ گئی تھی عقم[4] یعنی بانجھ پنے کا کلنک کا ٹیکہ میرے سر بھی طرح تھپ گیا تھا کہ ایک چھوڑ دو دو بیویاں ہیں اور چوہے کا بچہ بھی پیدا نہ ہوا۔ میری بڑی بیوی جو پہلے ہی سے میری نرمی کا ناجائز استفادہ کرنے کی عادی تھیں اور شیر ہو گئیں اور ہوا ہی چاہیں۔ میرے فرشتوں کو بھی خبر نہیں کہ تمہاری ماں نے کیا کیا وظیفے پڑھے۔ کیسے کیسے گنڈے تعویذ کیے۔ غرض تلے کی زمین اوپر کر مارا اور آخر کار ہار کر تھک کر مجبور اور مایوس ہو کر بیٹھ رہیں مایوسی اور حرماں نصیبی کی گھنگھور گھٹا نے چاروں طرف سے گھیر لیا اور جس سے سنو یہی کہتا تھا کہ توبہ توبہ کرو بس اللہ کے ہاں اولاد ہو چکی غریب سیدانی پر طرح طرح کی پھبتیاں اڑتی تھیں غریب کی جورو سب کی

---

[1] کچھ بھی نہیں۔ [2] بے اولادی۔ [3] امید کے منقطع ہو جانے سے دل کا سرد پڑ جانا۔ مغموم ہونا۔ [4] الزام۔ [5] لگا دیا گیا۔ [6] ٹھیک طور پر دھر دیا گیا۔ جہاں تک کوشش ممکن تھی کی۔ کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا۔ [7] گہری۔ زور شور کی۔ [8] آوازے کستے۔ [9] غریب آدمی کی جورو ہے دبلے۔ ۱۲

…ابی جس کے منہ میں جو آتا تھا بے دھڑک[۱] کہ بیٹھتا تھا۔ خود تمھاری
…پھی اللہ بخشے کہا کرتی تھیں کہ ان کی پنڈلیاں کچھ اس وضع کی ہیں
…اگر ان کے ہاں اولاد ہو جائے تو میں ناک کٹوا نوں۔ مگر دنیا[۲] باامید
…م۔ امید کے سہارے ہم دونوں جیتے تھے۔ ۵

…ہے وہ چیز ہمیشہ جس سے ہے دل شاد[۳] — کیا ہے وہ چیز جس سے خوشی کی بنیاد[۴]
…ن سی کشت[۵] ہے وہ جو رہے شاداب سدا — لہلہاتا رہے ہر فصل میں سبزہ جس کا[۶]
کون سا باغ ہے وہ جس میں خزاں کو نہ ہو بار[۷]؟
کون سا باغ ہے وہ جس کی ہمیشہ ہو بہار؟
…بزہ نوخاستہ جس کا ہو لبھاتا جی کو — میوۂ تازہ سدا جس کا ہو بھاتا جی کو[۸]
…غ امید ہے وہ جس کی ہمیشہ ہے بہار — پھول پھل ہی کی لدے رہتے ہیں جس میں[۹] اشجار
رنگ و بو اس کی ہر اک جائے نرالی[۱۰] دیکھی
فیض سے اس کے کوئی جائے نہ خالی دیکھی
…س وہ شجر ہے جسے اصل مسرت کہیے — آس وہ شجر ہے جسے مایۂ بہجت[۱۱] کہیے
…س وہ چیز ہے جس سے ہے بشاشت[۱۲] کا مدار[۱۳] — زندگانی کی اگر پوچھو اسی سے ہے بہار
اس سے بڑھ کر نہیں ہر درد کا درماں[۱۴] کوئی

[۱] بے تامل۔ [۲] دنیا امید کے سہارے قائم ہے۔ جب تک سانس ہے آس ہے۔ [۳] کھیت۔ [۴] ہرا۔ تازہ۔ [۵] رونق۔ …نیا۔ ہرا بھرا۔ [۶] دخل۔ [۷] نئی اگی ہوئی ہریاول۔ فریفتہ کرنا۔ [۸] جمع شجر= درخت۔ [۹] عجیب۔ انوکھی۔ [۱۰] …خوشی کا سرمایہ۔ خوشی۔ [۱۱] ٹھکانہ۔ [۱۲] علاج۔ ۱۲

اس سے بہتر نہیں صحت کا نگہباں کوئی

ہوتی ہے ہجر کے مارے کو تسلی اس سے
ہوتی ہے ہر تھکے ہارے کو تسلی اس سے

نہ کٹھن رستے میں ساتھی ہے کوئی اس کے سوا
نہ برے وقت میں حامی ہے کوئی اس کے سوا

مونس و یار یہی ہوتی ہے تنہائی میں
سب کی غم خوار یہی ہوتی ہے تنہائی میں

اے مری خاطرِ خستہ کی توانائی فزا
اے مرے سینۂ غمناک کی اندوہ ربا

راہِ مقصد کی نہیں تیرے سوا کوئی سبیل
کامیابی کی نہیں تیرے سوا کوئی دلیل

تو ہی جلوت میں ہے دمساز ہماری اے آس
تو ہی خلوت میں ہے ہمراز ہماری اے آس

ہاتھ سے رشتۂ مطلب نہیں کھونے دیتی
ہم کو مایوس تو ہرگز نہیں ہونے دیتی

نامرادی سے کبھی ہونے نہیں دیتی دلگیر
کامیابی کی دکھاتی ہے تو ہم کو تصویر

بول بالا ہے زمانے میں ترا اے امید
تو ہی پہنچاتی ہر اک کام میں ہے ہم کو نوید

---

۱ جدائی - ۲ سخت مشکل ۳ مصیبت کے وقت - ۴ حمایت کرنے والا - مددگار - ۵ غم خوار - ہمدرد - ۶ توانا ہوا دل - ۷ طاقت - قوت - ۸ غم کے مٹانے والے - ۹ رستہ - ۱۰ مطلب کے رستے کی - ۱۱ بھیڑ بھڑکا - ۱۲ رفیق - ۱۳ تنہائی - ۱۴ بھیدی - ۱۵ مطلب کی ڈوری یا باگ - ۱۶ رنجیدہ - ۱۷ عروج - نام - ۱۸ خوشخبری - ۱۲

وہ ہمارے غم دل کی ہے ہٹانے[1] والی — تو ہمیں صورت شادی ہے دکھانے[2] والی

چہرہ صورت مقصد سے اٹھاتی ہے نقاب[3] — روئے مطلوب سے کر دیتی ہے یکطرف حجاب

تجھ سے پاتے ہیں طبیعت میں بہت استقلال[4]

حال[5] آتا ہے نظر تجھ سے ہمیں استقبال[6]

کوششیں کرتے ہیں ہر کام میں آگے تیرے — مدعا پاتے ہیں انجام میں بل پر تیرے

تو دکھا دیتی ہے مقصد کی ہمیں تصویریں — تو سُجھا دیتی ہے پھر اس کے لیئے تدبیریں

دل سے اُس ماں کے کوئی پوچھے کہ خوشیاں کیا ہیں

منتیں مان کے بچے کو ہو پایا جس نے

کس کس انداز سے لیتی ہے بلائیں اُس کی — کس کس امید پہ جاں اُس پہ ہے قرباں کرتی

بوسہ لیتی ہے کبھی اُس کی جبیں[8] کا خوش ہو — دودھ پھر گود میں لے کر ہے پلاتی اُس کو

کبھی گہوارے میں لے جا کے سُلاتی ہے اُسے

پھر اُٹھا کر کبھی چھاتی سے لگاتی ہے اُسے

پھر وہ اُس کو ہے اک انداز سے لوری[9] دیتی — بھینی بھینی عجب آواز سے لوری دیتی

---

[1] ہلانے والی — [2] ہٹا دینا — [3] پردہ — [4] مضبوطی — [5] موجودہ زمانہ — [6] آنے والا زمانہ — [7] بھروسے — زور — [8] پیشانی — [9] بچے کے سُلانے کا گیت — خوش گوار — میٹھی — ۱۲

رہتی ہو دھن میں اُسی کی وہ ترتیب پہر | گھٹنیوں چلنے لگا جب وہ ذرا لخت جگر

پھر تو وہ رستے میں ہو اُس کے بچھاتی آنکھیں
پاؤں اور گھٹنوں سے اُس کے ہو لگاتی آنکھیں

واری جاتی ہو کبھی ہوتی ہو قربان کبھی | کبھی مال اُس پہ فدا کرتی ہو اور جان کبھی
کرتی ہو سالگرہ اُس کی بڑی دھوم سے وہ | جی کو خوش کرتی ہو اس شادیِ معصوم سے وہ

پورے کرتی ہو سبھی اپنے وہ دل کے ارماں
سارے کُنبے کو بلاتی ہو گھر اپنے مہماں

سو سو انداز سے کرتی ہو وہ بچے کا سنگار | دیکھتی ہو وہ پھر اُمید کی خوشیوں کی بہار
جوں جوں بڑھتا ہو اسی طرح وہ اُس کا فرزند | ہوتی جاتی ہو امیدوں کی خوشی بھی دو چند

پھر وہ پڑھنے کے لیئے رکھتی ہو تاکید مدام
ہر طرح سے اُسے دیتی ہو ہمیشہ آرام

کہتی ہو اُس کو خدا جلدی سے پروان چڑھائے | چھوٹی سی عمر میں یہ بچہ مرا قابل ہو جائے
جب وہ لکھ پڑھ کے ہوا نیکی بدی سے آگاہ | کرتی ہو وہ بڑی طیاری سے پھر اُس کا بیاہ

ہوتی ہو باپ کو بھی گرچہ بہت سی ہی خوشی
پر کہاں اُس کو ہوا کرتی ہو ماں کی سی خوشی

(مرزا شفیع بیگ بانی جاگیر)

---

فکر - شغل - صدقے - بناؤ - آراستگی - سوگنی - ہمیشہ -
بل پل کر بڑا ہو جائے - واقف - ۱۲

ری بیوی کو تلملی لگی ہوئی تھی یا یوں کہو کہ جان پر بنی ہوئی تھی وہ مایوسی
یوسی کی زندگی پر موت کو ترجیح دیتی تھیں اُن کی آنکھ کا آنسو تھمتا نہ تھا
ھوں نے بلا میرے علم و اطلاع کے سینٹ سٹیفنز زنانہ ہاسپٹل
ں علاج شروع کیا بعد میں معلوم ہوا کہ کچھ آپریشن بھی ہوا۔ غرض
بھلے دن آئے سوکھی کھیتی ہری بیاری ہوئی۔ قدرت خدا سے
لہلہانے لگی۔ لیکن یہاں مایوسی اس درجے چھائی ہوئی تھی کہ
ھ خیال بھی اس طرف نہ جاتا تھا۔ ندامت اور شرم سے کوئی
نہ سے بھاپ نہ نکالتا تھا۔ میم جو معالج تھی وہ اپنی جگہ بغلیں بجا رہی
ھی مگر میری بیوی نے کانوں کان کسی کو خبر نہ کی کیوں کہ اُن کو خود
س امر کا یقین نہ تھا وہ اس شش و پنج میں تھیں کہ کہیں با دھوائی بانو
سے اُلٹی جگ ہنسائی نہ ہو۔ کسی کو کانوں کان خبر نہ ہونے دی جب
لامات حمل بفضلہ تعالیٰ بخوبی ظاہر ہو گئیں تو پانچویں مہینے مجھے خبر تو بھی
ہ بھی نہ چھوٹی دلہن کی قلم سے بلکہ میم صاحب کے فیضان رقم سے

نے قراری۔ اچھا سمجھتی تھیں۔ عملِ جراحی۔ اچھے۔ پھر لگاؤ۔ سینچنا۔
ستولی۔ وارد حال۔ بھول کر بھی دھیان نہ آتا تھا۔ مطلق ذکر نہ کرتا تھا۔
لاج کرنے والی۔ خوش ہو رہی تھی۔ ذرا بھی۔ تردد۔ تذبذب۔ سے شرمندہ
ں جس کی اصل نہ ہو۔ ناحق دنیا ہنسے۔ ندامت ہو۔ لکھنے کی برکت ۱۲

مجھے نسیم کا خط دیکھ کر ایک شادی[1] مرگ ہوگئی۔ کہاں میں اور کہاں یہ بات
بار بار خط کو پڑھتا تھا اور میری حالت یہ تھی ۔

بس[2] کہ زیں مژدۂ جاں بخش بخود بالیدم ؛ غنچہ ساں در بر ما تنگ ہمی گشت قبائے

ڈاکٹر نسیم اور وہ بھی معالج اُس کی تحریر میرے لیئے کافی اطمینان[3] (تسلی) ہونی چاہیئے تھی مگر دودھ[4] کا جلا چھاچھ پھونک پھونک کر پیتا ہے۔ خود چھوٹی دُلہن سے تصدیق چاہی۔ بات سچی اور پکی نکلی۔ محنت کی راحت ملی مُنہ مانگی مراد پائی۔ جو سیوا[5] کرتا ہے وہی میوہ کھاتا ہے۔ پہاڑ[6] کے اوجھل رائی۔ [illegible] علاج ایک بہانہ تھا اُس کے فضل[7] نسیم کا۔ بس خوشی کا کیا ٹھکانا[8] تھا۔ سارے کنبے میں تعجب کے ساتھ خوشی پھیل گئی۔ میرے والد اپنی دیرینہ[9] آرزو[10] کے پورے ہونے سے جامے میں نہ سماتے تھے۔ اب بھی لوگ نہ چوکے کوئی کہتا تھا کہ پیٹ میں کوئی بلا سما گئی ہے ہو نہ ہو آسیب[11] کا خلل ہے یا بلا کا دخل ہے۔ ایسوں کے ہاں بچہ ہو جائے تو بھلی[12] چلائی سند کو دیکھا نہیں عقل سے پہچانا یہ بھی ایک گپ[13] اڑا دی ہے۔

---

[1] یکایک کوئی بڑی خوشی پہنچتی ہے تو اُس کا اثر قلب پر بعض وقت دفعتہً ایسا پڑتا ہے کہ انسان برداشت نہیں کر سکتا اور مرنے کی سی حالت ہو جاتی ہے۔ [2] چوں کہ میں اس خوش خبری سے اپنے آپ بڑھ رہا تھا جس طرح کلی کا مُنہ بند ہوتا ہے اسی طرح میرے جسم پر (مارے خوشی کے) میری قبا (پوشاک) پھنس گئی تھی یعنی میں خوشی سے

(باقی بصفحۂ آیندہ)

اندیشہ تھا کہ اکثر اسقاط بھی ہو جاتا ہے کہیں خدانخواستہ ایسا نہ ہو۔
طرح طرح کے وہم دل میں آتے تھے۔ بچے پیٹ میں بھی مر جاتے ہیں
ہوتے ہی مر جاتے ہیں۔ خدا جانے کیا واقعہ پیش آئے۔ تاک کر گر
کے تو یہ دن آیا ہے اب نہیں معلوم کیا ہوتا ہے۔ غرض خدا خدا کر کے
الت بیم ورجا یہ دن بخیر و خوبی ختم ہوئے۔ اس سے بڑھ کر میرے
ئے اور کون سی خوشی ہونی ممکن تھی۔ میں بھی بہ حصولِ رخصت طویل
کا کردی پونہچا۔ انسان خلقۃً بڑا بے صبر اور جلد باز پیدا کیا گیا ہے

تکملہ نوٹ صفحۂ گزشتہ۔ بھول گیا۔ اطمینان دلانے والی۔ جو شخص
دھ سے جل جاتا ہے وہ ایسا ڈر جاتا ہے کہ چھاچھ کو بھی جو ٹھنڈی ہوتی ہے دودھ
کر پھونک پھونک کر پیتا ہے۔ مراد انتہا درجے کی احتیاط سے ہے۔ جو انتظار
مت اٹھاتا ہے یا تکلیف اٹھاتا ہے وہی راحت بھی پاتا ہے۔ ظاہرا بڑی مشکل مگر سچ
ہو تو کچھ بھی نہیں۔ اسی مضمون کی فارسی کی ایک مثل ہے "کوہ کندن
ش برآوردن"۔ بڑی مہربانی۔ رحمت۔ حد۔ پرانی خواہش۔
۔ باز نہ آئے۔ بھوت پریت۔ جنات کا اثر۔ تو انوکھی بات ہے
ا۔ فضول بات۔ ۱۲
یشہ۔ تردد۔ فکر۔ پیٹ نکل جانا۔ گر جانا۔ خدا نہ کرے کہ ایسا ہو۔ خطرہ اور
۔ اچھی طرح۔ لمبی چھٹی۔ جلدی سے بھاگم بھاگ۔ مستعجل جلدی کرنے والا ۱۲

ذرا سی نا امیدی میں آس توڑ بیٹھتا ہے اور ذرا سی خوشی میں اُچھل پڑتا ہے خداوند تبارک و تعالیٰ خود فرماتا ہے۔ وَكَانَ الْاِنْسَانُ عَجُوْلًا۔ اور وَاِذَا اَنْعَمْنَا عَلَى الْاِنْسَانِ اَعْرَضَ وَنَاٰ بِجَانِبِهٖ وَاِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ كَانَ يَؤُسًا۔ میرے والد فرطِ محبت سے فرمایا کرتے تھے کہ بشیر کے ہاں اگر ایک لڑکی بھی ہو جائے تو میں اُسے بھی سونے میں تول دوں مگر میں دل ہی دل میں بیٹے کا آرزومند تھا کہ پہلونٹی کا تو خدا لڑکا ہی دے۔ لڑکی بھی میرے ہاں سو لڑکوں سے بڑھ کر ہی مگر اپنی امیدواری اور چاؤ لڑکا ہی کے بعد پوری خوشی لڑکے ہی کی ہو گی۔ اللہ تعالیٰ کے قربان جائیے کہ میری دلی مراد برآئی اور خدا نے جیتا جاگتا بیٹا دیا۔ جس کے آتے ہی گھر کی رونق ہی کچھ اور ہو گئی۔ چاروں طرف سے مبارک سلامت کی دھوم مچ گئی۔ خدا نے اُسے پروان چڑھایا میرا منہ اس قابل کب تھا۔

## بیٹے کی خوشی

بیٹے کو لوگ کہتے ہیں آنکھوں کا نور ہے<br>
ہے زندگی کا لطف تو دل کا سرور ہے

---

اور انسان بڑا جلد باز ہے۔ اور جب ہم انسان کو کوئی نعمت عطا فرماتے ہیں تو دُنیا ہم سے منہ پھیرتا ہے اور پہلوتہی کرتا ہے اور جب اُس کو کوئی تکلیف پہنچتی ہے تو آس توڑ بیٹھتا ہے۔ محبت کی بہتات۔ پہلا بچہ۔ مدّعا۔ پوری ہوئی۔ خوشی۔ لطف۔ ۱۲




Munzir, 10½ months

منذر (ساڑھے دس مہینے کا)

گھر میں اسی کے دم سے ہے ہر سمت روشنی
نازاں ہے اس پہ باپ تو ماں کو غرور ہے

خوش قسمتی سے اس کو نشانی سمجھتے ہیں
کہتے ہیں یہ خدا کے کرم کا ظہور ہے

پھر بھی اس خیال سے کرتا ہے اتفاق
اُس کا بھی ہے یہ قول کہ ایسا ضرور ہے

البتہ شرط یہ ہے کہ بیٹا ہو ہونہار
مائل ہے نیکیوں پہ بُرائی سے دُور ہے

سنتا ہے دل لگا کے بزرگوں کی پند کو
وقتِ کلام لب پہ جناب و حضور ہے

برتاؤ اُس کا صدق و محبت سے ہے بھرا
اُس میں ہے فریب نہ کچھ مکر و زور ہے

افکارِ والدین میں ہے دل سے وہ شریک
ہمدرد ہے، معین ہے، اہلِ شعور ہے

راضی ہے اس پہ باپ کی جو کچھ ہو مصلحت
صابر ہے، با ادب ہے، عقیل و غیور ہے

رکھتا ہے خاندان کی عزت کا وہ خیال
نیکوں کا دوست صحبتِ بد سے نفور ہے

کسبِ کمال کی ہے شب و روز اس کو دھن
علم و ہنر کے شوق کا دل میں وفور ہے

لیکن جو ان صفات کا مطلق نہیں پتا
اور پھر بھی ہے خوشی تو خوشی کا قصور ہے

(حضرت اکبر الہ آبادی)

دنوں خوب گہما گہمی اور چہل پہل رہی۔ والد مرحوم نے مجھے بلایا اور فرمایا کہ لڑکے کا نام کیا تجویز کیا؟۔ میں نے دو نام سوچے ہیں ان میں سے جو تمھیں پسند ہو رکھو۔ سب سے پیارا اور موزوں نام تو لُٹّن ہے جو تصغیر ہے

طرف - فخر کرنے والا - ظاہر ہونا - جھکا ہوا - نصیحت - مکر - فریب - دھوکا - فکر کی جمع
ماں باپ دونوں - مددگار - صاحب عقل و دانش - غیرت مند - نفرت کرنے والا - کمال کمانا - حاصل کرنا - رات دن - رٹ - شوق - افراط - کثرت - ۱۲

بشیر کی لیکن کتنے لوگ ہیں جو اس کا صحیح تلفظ[1] کر سکیں گے اور زبر زیر لگائے گا نتیجہ یہ ہوگا کہ باپ بیٹے کا نام ایک ہی ہو جائے گا۔ وہ نام منذر ہے جو پیغمبر صاحب صلعم کا نام نامی ہے اور قرآن شریف میں بھی آیا ہے۔ اِنَّمَآ اَنْتَ مُنْذِرٌ وَّلِکُلِّ قَوْمٍ ھَادٍ[2] اور میرے نام سے ملتا جلتا ہے"۔ میں نے فوراً عرض کیا کہ بسم اللہ آپ ہی نام رکھ دیجیے[3]۔ والد اکثر اس کو مُنْذِر ابْنِ مَآءِ السَّمَآءِ کہا کرتے تھے یعنی جس طرح بارش کا پانی نتھرا[4] اور ستھرا اور بلا آمیزش[5] ہوتا ہے یہ بھی ویسا ہی شریف اور رحمتِ باری ہے۔ میں نے لڑکے کے ہوتے ہی اس خیال سے کہ تمھاری بڑی اماں کا دل میلا نہ ہو بچے کو اُن کی گود میں ڈال جانا مگر اُنھوں نے اس کو گوارا نہ کیا۔ میں نے اُن کی طبیعت کے خلاف اصرار مناسب نہ سمجھا۔ چھٹی۔ عقیقے اور چلے تک مہمانوں کا تانتا لگا رہا۔ چوں کہ بہت آرزوؤں کے بعد خدا نے یہ دن دکھایا تھا۔ سارا کنبہ بلکہ وہ عزیز قریب بھی جو شہر کے باہر تھے سب سمٹ[6] آئے تھے جب سب بھیڑ چھنٹ[7] گئی اور گھر معمولی حالت پر آ گیا تو ایک دن مجھے

---

[1] بولنا۔ [2] تم تو صرف (عذاب خدا سے) لوگوں کو ڈرانے والے ہو اور ہر ایک قوم کا ایک نہ ایک ہدایت کرنے والا ہو گزرا ہے۔ [3] نام رکھ دیجیے۔ [4] پاک و صاف چھنا چھنایا۔ [5] بے میل۔ خالص۔ [6] جمع ہو گئے تھے۔ اِکٹھے ہو گئے تھے۔ [7] اُدھر اُدھر ہو گئی۔ ۱۲

الد نے بلایا اور فرمایا "بھائی بشیر! منذر کے ہونے میں تم نے عورتوں
کے بہکائے میں آکر میں جانتا ہوں کہ بہت خرچ کر ڈالا - میں اس اسراف[1]
پسند نہیں کرتا مگر خیر تمھاری خوشی لیکن اس تقریب میں تمھارا جو کچھ
بھی خرچ ہوا - خواہ وہ جائز ہو یا ناجائز (ناجائز[2] خرچ سے بھانڈوں
ڈومنیوں اور دیگر قسم کی فضولیات اور لہو و لعب سے مراد ہے) تم شوق
سے مجھ سے لو - میں نے اس شفقتِ پدری کا شکریہ ادا کیا اور
عرض کیا کہ" اور یہ سب کس کا ہے - یہ بھی تو آپ ہی کا ہے"- وہ بخوشی
کل صرفہ دینے کو آمادہ[3] تھے مگر میں نے نہ لیا کہ بات ایک ہی تھی ان کا
اور میرا روپیہ کچھ جدا تھوڑی تھا - گھی کہاں گیا کھچڑی میں[4] اور کھچڑی
کہاں گئی پیاروں کے پیٹ میں - میری وہی مثل ہوئی گڑ کھاؤں
گلگلوں سے پرہیز[5] - آخر یہ گوشت پوست کس کا ہے - جو کچھ تم دیکھتی ہو
یہ سب اُنھیں کی جوتیوں کا صدقہ ہے اور اُنھیں کی دعا کی برکت کا ثمرہ[6]
وہ تم بھائی بہنوں کے لیئے کچھ بسکٹ یا مٹھائی لگا رکھتے تھے اور جب
سب مل کر روز صبح کو اُن کے پاس سلام کو حاضر ہوا کرتے تھے تو تم کو
کچھ نہ کچھ کھلایا کرتے تھے اور پیسے روپیئے بھی دیا کرتے تھے - ایک دن
کا ذکر ہے کہ ہم لوگ حیدر آباد جا رہے تھے چلتے وقت تم کو ایک ایک زوجہ

---

فضول خرچی - [2] طفیل کو - [3] طیار - [4] اصل چیز سے [5] پرہیز نہیں چھپتی ہوتی چیز لینے میں تامل - [6] جزو
بدل - یعنی جان و مال - [6] پھل - ۱۲

ھوں نے دیا۔ میں بھی تمہارے ساتھ تھا میری طرف بھی ایک نہایت
شفقت اور حسرت سے دیکھا (اور یہی آخری ملنا تھا) اور کچھ تامّل کے
بعد مجھے بھی ایک روپیہ دینے لگے اور کہا۔ "میاں بشیر! بھلا تم کو
ایک روپیہ کیا دوں۔ تم تو سو روپیے کو بھی الف خالی سمجھتے ہو۔ تم شاید
اس کی قدر نہ کرو یا ممکن ہے کہ تم کو ناگوار ہو لیکن بیٹا! میرے نزدیک[1] جیسے
یہ (بچوں کی طرف اشارہ کرکے) ویسے تم اور جو تم سو یہ" اور آب دیدہ
ہوئے۔ میں نے اس روپیہ کو ماں[2] کا پان سمجھ کر اس قدر
خوشی سے لیا کہ کوئی ہزار روپئے بھی مجھے دیتا تو اتنی خوشی نہ ہوتی
اور آج تک میرے دل پر اس کا اثر ہے۔ یہ روپیہ ویسا ہی تھا جیسے
کوئین وکٹوریا نے کسی کو ایک ساورن[3] دیا تھا جس کو اس نے
طور یادگار کے چوکھٹے میں جڑکر گھر میں آویزاں کیا ہے اور اس کے
خاندان میں یہ تبرک[4] نسلاً بعد نسلٍ[5] چلا آرہا ہے۔ اللہ اکبر۔ ایک
وہ زمانہ تھا یا ایک آج ہے کہ نہ ماں رہی نہ باپ ہی رہے دستار[6]
م اللہ کا) نہ کوئی اس محبت سے دے گا نہ ہم لیں گے۔ اب میں دیکھتا ہوں

[1] آنکھوں میں آنسو بھر لائے۔ [2] استحقاق کی بنا پر جو چیز دی جائے خواہ وہ تھوڑی ہی ہو مگر بڑی قدر کے قابل ہے۔ [3] پونڈ۔ پندرہ روپیہ کی اشرفی جو اب دس کی ہی رہ گئی ہے۔ [4] برکت کی چیز۔ [5] نسل در نسل۔ متوارث۔ ہمیشہ۔ ۱۲

چلن پر چلو۔ دنیا میں انسان یا کسی کا ہو رہے یا کسی کو اپنا کر لے۔
تم دونوں باتیں کرو اپنی سسرال کی ہو رہو اور سسرال والوں کو اپنا
کر لو۔ یہ آرزو کرو کہ یہ کسی کے پڑے رہیں سر زیر بارِ منتِ دربان[1] کیئے ہوئے
اس میں شک نہیں کہ دفعتہً ایسی تبدیلی حالت لڑکیوں کے لیئے بڑے
سخت امتحان کا وقت ہے اور امتحان کا نام برا۔ عِنْدَ الْاِمْتِحَانِ
يُكْرَمُ الرَّجُلُ اَوْ يُهَانُ۔ لیکن جو سمجھ دار لڑکیاں ہیں وہ اپنے
آپ کو اس نئی لیئف[2] کا خوگر بنا لیتی ہیں۔ بے شک جس گھر میں تم
چھوٹی سے بڑی ہوئیں نادان سے دانا بنیں۔ جہاں تمھاری ماں
بھائی اور بہنیں ہیں جن کو تم نے آنکھ کھول کر دیکھا ہے اور جن کی آغوش
محبت میں تم پلی ہو اُن کی محبت تمھارے دل سے کیسے زائل[5] ہو سکتی
ہے لیکن اس کے یہ معنی بھی نہیں کہ تم سسرال میں اپنا دل نہ لگاؤ اور
اُٹھاؤ چولھا بنی رہو۔ ہر وقت میکے اور میکے والوں کی یاد میں بے قرار
رہو۔ اگر تم ایسا کرو گی تو تمھاری سسرال والے اور خود تمھارا شوہر
یہ خیال کریں گے کہ سسرال کو تم اپنا گھر نہیں سمجھتیں جبھی تو تم کو میکے کی
تسبیح[6] لگی رہتی ہے۔ یہ خیال اگر خدا نخواستہ جڑ پکڑ گیا[8] تو پہلی بنا[9] بگاڑ
کی یہی ہو گی۔ ساس اور نندوں کو تم سے کس طرح پیش آنا چاہیئے

[1] دربان کے احسان سے سر جھکائے ہوئے۔ [2] ممنون۔ [3] امتحان میں یا تو
انسان کی توقیر بڑھتی ہے یا پھسڈی ہی رہ جاتا ہے۔ [4] زندگی۔ [5] عادی۔ مٹ سکتی ہے
کم ہو سکتی ہے۔ [6] غیر مستقل۔ [7] ہر وقت خیال لگا رہنا۔ [8] جم گیا۔ [9] بنیاد۔ ۱۲

ہماری بحث سے خارج ہے ہم نے ساری خدائی کا ٹھیکہ نہیں لیا ہے
اُن کے فرائض کی پا بجائی اُن کے ذمّے ہے اور تمھاری تمھارے سر
اپنی اپنی کرنی اپنی اپنی بھرنی سے کہنے کو سا سیں کہتی ہیں کہ بہو بیٹی میں
کچھ فرق نہیں اور اسی طرح سے بہویں ساس کو **آماں جان**
بڑا لہک کر پکارتی ہیں مگر یہ سب مُنہ کی کہن ہے نہ بہو بیٹی ہے نہ ساس
ماں سمجھو تو سب کچھ اور نہ سمجھو تو کچھ بھی نہیں ۔ خیر سا سیں بہوؤں کو
بیٹی کی طرح نہ سمجھیں تو معذور ہیں کہ پیٹ کی ممتا کہاں سے لائیں
اور اسی طرح بہویں ساس کو ماں نہ سمجھیں کہ ماں کی بات کسی اور
میں کہاں مگر ساس کو بہو کی محبت اور بہو کو ساس کی عزت کا خیال
رہے تو اس زمانے میں اتنا بھی غنیمت ہے ۔ خدا توفیقِ نیک دے
کہ طرفین کی صحبت برآری کی صورت پیدا ہو ۔ لڑکی جب وداع ہوتی ہے
تو بڑی بوڑھیاں اُدبدا کر دو باتوں کی بڑی تاکید کرتی ہیں ۔ ایک
شرم دوسرے کم کھانے کی ۔ حیا بے شک جزوِ ایمان ہے جس میں
حیا نہیں میں کہتا ہوں کہ وہ انسان نہیں مگر شرم شرم میں فرق ہے
سچی اور جھوٹی شرم میں فرق ضرور ہے ۔ شرم کی چیز ضرور قابلِ شرم ہے
نری آنکھیں بند کر لینے اور رستہ ٹٹول کر چلنے یا بھوکے مرنے کا نام
شرم نہیں ہے ۔ خدا نے ایک چھوڑ دو دو آنکھیں دی ہیں ۔ انکھیاں

---

پورا کرنا ۔ اس انداز سے جس سے بڑی محبت ٹپکے ۔ کہاوت ۔ کہنا ۔ مجبور ۔
دونوں طرف ۔ سازگاری ۔ موافقت ۔ خاص کر ۔ ضرور ۔ ڈھونڈ ۔ ۱۲

بڑی نعمت ہیں اور پیٹ کی دوزخ سب کے ساتھ لگا دی ہے۔ یہ
پیٹ کی بلا نہ ہوتی تو دنیا میں کوئی کسی کا دست نگر اور محتاج نہ ہوتا
شرم اس بات کی ہے کہ بے حیائی یا چھچھلے پن کا کوئی کام ایسا نہ کرو کہ
لوگ نام دھریں۔ زباں درازی اور بدکلامی نہ کرو۔ کسی سے لڑو بھڑو
نہیں۔ بول بولو تو میٹھے۔ بڑوں کا ادب لحاظ رکھو۔ چھوٹوں سے
محبت شفقت سے پیش آؤ۔ آئے گئے سے خلق ملنساری عجز و
انکسار سے پیش آؤ۔ اب رہا نہ کھانا یہ عورتوں کا نرا[1] بہانہ ہے۔ بھلا
کھانا بھی ایسی چیز ہے جو کسی سے چھٹ جائے۔ ایک وقت نہ کھاؤ گی
دو وقت نہ کھاؤ گی تیسرے وقت تو[2] کھاؤ گی پر ضرور کھاؤ گی لیکن
اس کے یہ معنی بھی نہیں کہ ایک دم مُحَلّا بالطبع ہو جاؤ ایک روٹی کے
چار نوالے چٹ کر جاؤ۔ لحاظ تو ہر بات میں اچھا ہے۔ کھاؤ کہ کھانا
شرط زندگی ہے۔ بھوکا مرنا اور اپنے آپ کو فاقے پر فاقے کر کے
کم زور کر دینا داخل شرم نہیں مگر چٹورپن بھی نہ کرو۔ جو سامنے
رکھ دیا کھا لیا اور خدا کا شکر کیا۔ رفتہ رفتہ گھر کے کام کاج میں حسب
موقعہ ہاتھ بٹانے لگو۔ کام کا کام اور دل کا بہلاو اٹھانے میں آج
بیگمے کی طرح نہ کرنا دل چاہا تو سب کچھ کیا نہ چاہا تو ہل کے پانی تک
نہ پیا۔ وہاں تم کام کرنے پر مجبور نہ تھیں کام کرنا یا نہ کرنا تمھاری
خوشی اور مرضی پر موقوف تھا۔ وہاں کا کام محض اختیاری تھا جب کبھی

[1] صرف۔ خالی۔ [2] بے تکلف۔ [3] شریک ہو جاؤ۔ دوسرے کے کام کا کچھ حصہ اپنے ذمے لے لو۔ [4] مفت ہے

چاہے نہ کیا مگر یہاں کا کام فرائض خانہ داری کا جزو اعظم ہے جسے پابندی
اور خوش دلی سے وقت مقررہ پر کرنا چاہیئے۔ کبھی کام سے نہ ہچکچانا نہ
اوپری دل سے کوئی کام کرنا۔ مارے باندھے اور بد دلی کا کام اول تو
خراب ہوتا ہے اور پھر نام دھرا جائے گا سو الگ۔ کبھی اپنے میاں سے
کسی چیز کی فرمایش نہ کرنا کہ فرمایش کرنے والا نظروں سے گر جاتا ہے شوہر
اپنی محبت سے جو لا دے سر آنکھوں سے لو۔ تھوڑے دیئے کو بہت
سمجھو کہ مان کا پان بھی بہت ہوتا ہے۔ شوہر کو خود تمھاری ضروریات
کی خبر ہے اگر وہ نلے خبر ہے تو ایسے نلے خبر سے مُنہ پھوڑ کر مانگنا شرم و عار
ہے۔ کبھی اپنے شوہر سے حد درجے کی نے تکلفی یا ٹھٹھا مذاق نہ کرنا
کہ ہنسی کا گھر پھنسی تم نے سُنا ہوگا۔ جو شخص مذاق کا عادی ہوتا ہے
وہ چھچھورا سمجھا جاتا ہے اَلْمِزَاحُ فِی الْکَلَامِ کَالْمِلْحِ فِی الطَّعَامِ۔
انگریزی میں ایک مثل ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ بہت خلطے کا انجام
نفرت ہے۔ خودداری کو ہاتھ سے کبھی جانے نہ دو۔ تہذیب اور
شائستگی پاس ادب حفظِ مراتب کا خیال ہر حال میں رکھو۔ ع
گر فرقِ مراتب نہ کنی زندیقی۔ تم پر چاہے چھری چل جائے مگر
کبھی اپنے میاں پر گھر الگ کرنے کے لیئے زور نہ ڈالنا۔ نادان
لڑکیاں ساس کے جائز دباؤ اور نگرانی سے اکتا کر میاں کو اُبھار کر

حصہ۔ تامل نہ کرنا۔ محض دکھاوے کی غرض سے جس کام کو دل نہ چاہے۔ زبردستی۔ بے غیرتی سے طلب کرنا
بات چیت میں دل لگی ایسی ہونی چاہیئے جیسے کھانے (آٹے) میں نمک یعنی بہت بے تکلف ہونا ٹھیک
نہیں۔ میل جول۔ گھُل مل جانا۔ جو لوگوں کے رتبے کا لحاظ نہیں کرتا وہ زندیق یعنی کافر یا لا مذہب ہے۔ ۲

ایسا بھی سخت ظلم ہو جائے تو نلے زار ہو کر۔ ۱۲

نچی ڈیڑھ اینٹ کی مسجد علیحدہ بنانی چاہتی ہیں تاکہ وہاں خود مختار
ہیں۔ جس الگ گھر اور خود مختاری پر تمھاری رال ٹپک رہی ہو ذرا
بر کرو وہ وقت دیر سویر ایک نہ ایک دن خودبخود آنے والا ہو کہ نہ
انپ مرے نہ لاٹھی ٹوٹے۔ کسی کے ساس سرے ہمیشہ زندہ
یں رہے۔ فطرت اس گھر کو تمھارے حوالے کرنے والی ہو۔ مگر
ب جب کہ اُس کا مناسب وقت آئے گا نہ کہ قبل از وقت۔ ممکن ہو
تم اس ارادے میں کامیاب ہو جاؤ اور ناتجربہ کار شوہر کو اپنی راہ
لگا لو مگر غور کرو کہ ساس تم کو گھر بسانے کو لائی تھی یا گھر اُجاڑنے
سبحان اللہ کیا ہو تشریف لائیں کہ بیٹے کو بھی اُجاڑ لے گئیں
ع اس گھر کو آگ لگ گئی گھر کے چراغ سے۔ ہماری ساتی
حالت انگریزوں سے بہت مختلف ہو اُن کے ہاں میاں بیوی
ں شادی سے پہلے ہی ربط وضبط ہو جاتا ہو۔ یعنی وہ ایک بازاری
دا ہو پسند ہوا لیا ناپسند ہوا نہ لیا۔ ٹھیکرے ٹھیکرے بدلائی ہوتی
تی ہو۔ عورت دس بیس نہیں سو پچاس میں سے چن کر۔ دیکھ کر
ہ کر۔ ٹھوک بجا کر اپنا شوہر چُن لیتی ہو۔ اسی طرح مرد سارے
ان کی خاک چھان مارتا ہو در جنوں لڑکیوں کو اندھیرے اُجالے
ل لیتا ہو۔ ایک کو چھوڑتا دوسری سے جوڑتا ہو۔ چاروں کھونٹ
ند مارتا ہو جب کہیں جا کر ایک ٹھیک بیٹھتا ہو۔ یہاں کا باوا آدم ہی

ا لجا رہا ہو۔ آہن بہ آہن کوفتن۔ جیسا سوال ویسا جواب۔ یعنی جیسے وہ ویسی ہی
ی۔ یعنی چاروں طرف تلاش کر چکتا ہو۔ دستور۔ طریقہ۔ رواج۔ ۱۲

اُدھر ہے اور ہمارا نرالا طور ہے - یہاں دولھا دُلہن ایک دوسرے کی
ادات واطوار تو بہ تو یہ شکل صورت سے بھی آشنا نہیں نہ دولھا
ہن کو پہچانے نہ دُلہن دولھا کو جانے - مِلنا جُلنا تو کُجا پرندہ
نہیں مار سکتا ہے ۵ ناتوانم بہ کسے روئے تو دیدن ندہم ٭ گوش را نیز حدیث
شنیدن ندہم - چار بھلے مانسوں نے توکلاً علی اللہ ایک کا پلہ دوسرے
سے باندھ دیا چلو چھٹی ہوئی - تم جانو تمھارا کام - بات ٹھیر گئی یا
ہت ہوا تو نکاح ہوگیا اب اور زیادہ گہرا پردہ ہوگیا - مرد تو مرد عورت
بھی اُس گھر میں بار نہیں کیا مجال کہ کوئی دُلہن کی جھلک تو دیکھ لے
وجہ ہے جو تمھارا ازدواجی تعلق ایک اجنبیِ محض سے کردیا جاتا ہے
یہاں سوائے تقدیر کے عقل یا تدبیر کو دخل نہیں - تم نہیں جانتیں کہ
تمھارا دولھا کالا ہے یا گورا - خوش مزاج ہے یا بد مزاج اور طرفہ یہ کہ
وہ حضرت بھی کورے ہیں - دولھا کا ظاہری حال تو چھپ نہیں سکتا
لڑکی والے دیکھ بھال کر ہی لیتے ہیں - ظاہر حال سے جب اطمینان
ہوتا ہے جب ہی ہاں کرتے ہیں مگر لڑکے والوں بے چاروں کی
ی خرابی ہے وہ ظاہر حال سے بھی بے خبر - اُن کا دارومدار محض
ن پر ہے اور یہی سچا توکل ہے - لیکن اس توکل ہی میں ہزاروں

یب - انوکھا - اللہ پر بھروسہ کرکے - جہاں تک ہوسکے تجھے کسی اور کو
دیکھنے نہ دوں بلکہ یہاں تک کہ کان میں بھی تیری بات پڑنے نہ دوں -
چھائیں - اُچٹتی ہوئی نظر - ۱۲

لاکھوں گھر آباد ہیں اور کہیں بگاڑ بھی ہے۔ کسی کو پنگن[1] نیچ اور
کسی کو اُن نیچ یہ اپنی اپنی تقدیر ہے جہاں انسان کا ٹٹو نہیں چلتا۔

دنیا میں رنج و راحت توام[2] ہیں۔ ۵

رنج و راحت جہاں میں توام ہے کہیں راحت ہے اور کہیں غم ہے
ہر پھول کے ساتھ کانٹا ضرور ہے۔ یہ تو دنیا کا لیل و نہار[3] ہے۔ کیا تم
سمجھتی ہو کہ سازگاری موقوف ہے تعارف[4] سابقہ پر۔ ہرگز نہیں۔
آدمی بڑا گہرا ہے۔ اس کا خُبثِ نفس برسوں تک معلوم نہیں ہوتا
ظاہری اور سوپر فیشل (سطحی) دیکھ بھال بالکل فضول ہے۔ کیا ممکن
ہے کہ ہم کسی کا چہرہ مہرہ دیکھ کر اُس کے دلی خیالات اور جذبات سے
واقفیت حاصل کرلیں بس۔ ۵

پس بہر دستے نباید داد دست اے بسا ابلیسِ آدم روے ہست[5]
اگر ایسا ہوتا تو انگریزوں کے تُھنے تُلے۔ چَھنے چھنائے۔ گھاٹ کے
جوڑوں میں کبھی جھگڑا بکھیڑا نہ پڑتا مگر اُن میں ہم سے بڑھ کر طوفان
بے تمیزی برپا ہے۔ اخباروں میں دیکھو آئے دن جھٹم جھٹا طلاق
اور خُلع کے مقدمات کی بھرمار رہتی ہے بلکہ نہایت شرمناک حالات
زن و شو کی بداخلاقی اور سفاکی کے درج ہوتے رہتے ہیں جن کو

---

[1] ایک بات کسی کو سازگار اور موافق ہوتی ہے اور وہی دوسرے کو نہیں ہوتی۔ کام نہیں نکلتا۔
[2] برابر۔ ساتھ ساتھ۔ اصل معنی جوڑواں کے ہیں۔ [3] رات دن یعنی حال طریقہ۔ [4] موافقت۔
[5] پہلے سے جان پہچان پر۔ ہر کسی کے ہاتھ میں ہاتھ دے دینا ٹھیک نہیں۔ اس لیے کہ شیطان بھی
انسان کی شکل میں ہوتے ہیں [6] علیحدگی۔ عورت جو مرد کو چھوڑ دے [7] کثرت۔ خوں ریزی۔

سُن کر کانوں میں انگلیاں دینے کے سوائے چارہ نہیں - خدا کا شکر ہے کہ مسلمان کیسے ہی شوشل حالت میں پست ہوں - ہر اعتبار سے ذلیل اور بیٹھے ہوں مگر اس عروج سے تو ہماری پستی ہی ہزاروں درجے بہتر ہے کہ ایسے واقعات سے ہماری سوسائٹی بالکل مُبرّا[1] ہے - سُسرال کی روح رواں وہ ذات ہے جس سے تمھارا اَللہ باندھا گیا ہے یعنی جس کے ہاتھ میں ہاتھ تمھارے والدین نے پکڑا دیا ہے اور جو تمھارا شوہر قرار پایا ہے - خداوند تعالیٰ نے بہ لحاظ قوائے جسمانی اور مرتبے کے مردوں کو عورتوں پر برتری دی ہے کیوں کہ وہ تمھارے متکفل[2] اور محافظ ہیں - یورپ میں عورتیں خود کما کھاتی ہیں کوئی ایسا پیشہ نہیں جو ان پر بند ہو برخلاف اس کے کہ ہندوستان میں عورتوں کے ہاتھ پاؤں بالکل بندھے ہوئے ہیں وہ مردوں کی ہاتھ اُٹھائی ہوئی روٹی کھاتی ہیں - عورت کی زندگی کی کامیابی اور ناکامیابی دونوں کا دارومدار اُس شخص کے دستِ قدرت میں ہے جو شوہر کہلاتا ہے - گو لڑکی اپنے میکے کی طرف سے کیسی ہی خوش حال ہو، مال دار ہو، جہیز کے اٹم کے اٹم ساتھ لائی ہو لیکن پھر بھی شوہر کی خبر گیری نہیں بلکہ دستگیری کی قدم قدم پر محتاج ہے - میری رائے میں وہ بالذات کوئی مکمل وجودِ انسانی نہیں جب تک شوہر کا ادغام[3] اُس میں نہ ہو تب تک تکمیل ناممکن ہے

[1] صاف - بری - [2] خبرگیر - ذمہ دار - [3] جوڑا الگ جانے - ۱۲

خواہ وہ امیر ابن امیر یا بادشاہ ہی کی بیٹی کیوں نہ ہو - ہر حال میں عورت
درماندہ اور محتاج امداد شوہر ہی - انگریزی میں عورت کو وومن کہتے
ہیں ( Woman ) جو دراصل وومَن (Woeman) ہی یعنی
باعثِ ہلاکتِ انسان - عورت سے انسان کے پاؤں میں بیڑی
پڑجاتی ہی اور وہ بالکل کچا[1] ہوجاتا ہی اس وجہ سے کہ مرد کو اپنے سوا
اپنی عورت اور عورت کے ساتھ بال بچوں کی خبرگیری کا بارِ عظیم
بھی اُٹھانا ناگزیر ہی - انگریز زن پرست کہلاتے ہیں اُن کا
مقولہ ہی کہ جس قوم میں عورت کی عزت نہیں وہ قوم خود عزت کے
قابل نہیں - یہ مقولہ آبِ زر سے لکھنے کے قابل ہی اور ہم بھی
اس کے قائل ہیں - جس نے اپنا جان و مال - اپنی ناموس
ہمارے ہاتھ میں دے دی ہو - جو بالکل نئے بس اور ہمارے بس میں
ہو حیف[2] ہی ہم پر اگر ہم اُس کی نازبرداری نہ کریں اور اُسے کسی
قسم کی تکلیف پونہچائیں - ایسے لوگ مرد کہلانے کے مستحق نہیں
وہ مرد کی گرد کو بھی نہیں پونہچتے - دیکھو لکڑی پانی سے پرورش
پاتی ہی یہی وجہ ہی کہ پانی اُسے نہیں ڈبوتا - جو اپنی کہلائے اور ہمارے
نام پر بک جائے اُس کی ہم قدر نہ کریں تو دنیا میں مُنہ دکھلانے
کی جگہ نہ رہے گی - انگریزی میں عورت کو بٹر سکس (Better sex)
یعنی بہتر جنس کہتے ہیں اور بیوی کو بٹر ہاف (Better half)

---

[1] دوُن ہمت پست - [2] افسوس - ۱۲

یعنی بہتر میں نصف لیکن ساتھ ہی اس کے سٹرانگر ( Stronger ) ویکر سکس ( Weaker ) کی بھی پخ لگی ہوئی ہے جب ... اپنا عورتوں کو جو تم سے ہر بات میں بڑھی چڑھی ہیں کم زور جنس اور مردوں کو طاقت ور جنس کہتے ہیں تو ساری بحث مردوں اور عورتوں ... مرتب کی یہیں ختم ہو جاتی ہے۔ ضعیف اور زور آور کا مقابلہ کیا ... خواہ وہ ضعفِ جسمانی ہو یا ضعفِ روحانی ؎

ہر کہ با فولاد بازو پنجہ کرد ساعدِ سیمینِ خود را رنجہ کرد

... سے مُنہ کی میموں کا یہ حال ہے تو ہماری بہو بیٹیوں کی کیا مجال ہے ... یہ دعویٰ ہم سری کا خیال بھی دل میں لائیں۔ ہماری عورتیں نقصِ تعلیم و نقصِ جسمانی کی وجہ سے ایسی ہیں کہ ناک پکڑے سے اُن کا دم نکلتا ہے وہ بلا مرد کے سہارا لگائے کب کھسک سکتی ہیں اور یہ ظاہر ہے کہ جو جتنا کم زور ہے اُتنا ہی وہ دوسرے کے بل بوتے پر ... ملیہ کرے گا اور اُتنا ہی وہ دنیا کی گاڑی کو گھسیٹنے میں مجبور ہے ... طاقت ور دُم دار بیل ایک ذرا سی ٹھکاری پر اپنے دم خم کے بل دنیا کی دَلدَل سے نِکل جاتا ہے اور کم زور یا تو وہیں پھنس جاتا ہے یا ساتھی کے سہارے افتاں و خیزاں نکل آتا ہے۔ شوہر کا رتبہ کیسا ہے اور اُس کا کیا ادب لحاظ ہے۔ عورتیں اس اہم معاملے کے اندازہ

---

شکل - روک - جس کسی نے طاقت ور سے پنجہ لڑایا ہے ضرور ہے کہ وہ اپنا کیا آپ ... نقصان پہنچائے - یعنی زبردست سے مقابلہ کرنے کا نتیجہ ہمیشہ زک ہوتی ہے - ... طاقت پر بھروسہ کرے گا - اشارہ - قوت - زور - گرتا پڑتا - کسی نہ کسی طرح - ۱۲

کرنے میں سخت غلطی کرتی ہیں۔ قطع نظر احکام مذہبی کے جس کا مُتّب[1] لُبا
یہ ہے کہ اگر خداوند تعالیٰ کے سوائے کسی کو سجدہ جائز ہوتا تو وہ صرف شو
ہی کو ہوتا نہ کسی اور کو۔ اب بتلاؤ اس سے بڑھ کر کیا مرتبہ ہوگا ا
شوہر اگر خدائی دعوی کرے تو کیا ماننے جاہئے۔ مختصر یہ کہ خاوند خدا[2]
**مجازی** ہے۔ یہ تو مذہبی حکم ہوا۔ دنیاوی اعتبار سے بھی وہ فر
جس کی شرکت بدون تمہاری گزران محال ہے یا اس کی مثال یوں
کہ جل کی مچھلی ہو اور شوہر پانی۔ پانی بن[3] مچھلی کب جی سکتی ہے۔ بیش
شک نہیں کہ وہ بڑی قدر و منزلت کا مستحق ہے۔ ہندوؤں کی عورتیں
مذہبًا مامور ہیں کہ شوہر کی پرستش کریں۔ وہ صبح اُٹھ کر شوہر کے چرن
(قدم) دھوتی ہیں اور اسی کو قدم دھو دھو کر پینا کہتے ہیں۔ عورت
ایک مکمل عدد کا کسراتی[4] حصہ ہے۔ بالذات[5] ناقص۔ ناکمل جب تک
مرد کا جوڑ لگا کر اُس کا تکملہ[6] نہ کیا جائے وہ پورا عدد بن نہیں سکتی
تم تو حساب مجھ سے زیادہ جانتی ہو یہ پر ابلہم[7] اگر یوں ٹھیری۔

(۱) عورت + مرد = ۱ (۲) عورت - مرد = صفر

شادی ہونے کے بعد چوں کہ نیا نیا تعلق ہوتا ہے دو طرفا ہن کی
طرف ضرورت سے زیادہ ملتفت ہوتا ہے نئے[11] کے نو دام پُر انے

---

[1] خلاصہ۔ ماحصل۔ مطلب۔ [2] جو حقیقی یعنی سچ مچ کا نہ ہو۔ [3] پانی۔ بدوا
[5] پورا۔ ٹکڑا۔ [6] دراصل ادھورا۔ [4] بھرتی۔ [7] کلیہ۔ شکل حسابی۔ ستو
[11] پرانی چیز کے مقابلے میں نئی چیز کی ہمیشہ قدر ہوتی ہے۔ ۱۲

کے تین دام - بھولی بھالی لڑکیاں اس پر ریجھ جاتی ہیں - اُن کو نہیں معلوم کہ اس حالت کو قیام نہیں سریع الزوال ہے - سبز باغ نری دھوکے کی ٹٹی ہے جسے خزاں کا ڈر ہے - یا یوں سمجھو کہ یہ ایک نیئے رنگ کی شوخی ہے جس کی چمک اور بھڑک جا کر اصلی حالت جو قائم رہنے والی ہے دیر سویر نمودار ہوگی پر ہوگی - یہ دودھ کا سا اُبال ہے ادھر آیا اُدھر گیا - بادی چھنٹ چھنٹا کر جو حالت رہ جائے وہی پکی مستقل اور دیرپا حالت ہے - لڑکیاں جب دولھا کو اپنے پر مفتون پاتی ہیں تو وہ ادبدا کر خود کھنچنے لگتی ہیں - ایک کہاوت مشہور ہے کہ کسی غریب کا کھیت ایک گدھی روز چر جایا کرتی تھی وہ بیچارہ ہنکاتے ہنکاتے اور مارتے مارتے عاجز آگیا وہ کسی طرح آنا نہ چھوڑتی تھی - ایک صاحب نے صلاح بتلائی کہ میاں اتنا کیوں پریشان ہوتے ہو - میں ایک چٹکلا بتلاتا ہوں پھر یہ گدھی تمہارے کھیت میں قدم دھرے تو مجھے پوچھنا - وہ چٹکلا یہ ہے کہ تم اس کے کان میں یہ اکچھر پھونک دو کہ **میں تجھ پر عاشق ہوں** بس پھر دیکھو کیا ہوتا ہے - کسان نے یہی کیا اُس دن سے **گدھی نے کھیت کھانا چھوڑ دیا** اور یہ کہاوت آج تک زبان زد خاص و عام ہوگئی - ہے تو یہ مذاق مگر دل لگتی بات ضرور ہے - جو لڑکیاں

---

۱ فریفتہ - مفتون - ۲ جلدی گھٹ جانے والی - ۳ دھوکے کی چیز - مغالطے کا اڈا - ۴ چٹ جھٹ - ۵ لطیفہ - چلتی ہوئی بات - ۶ مشتہر ۱۲

اس عارضی آؤبھگت پر بھول جاتی ہیں وہ راہِ راست بھول جاتی
اُن کی رُکاوٹ ایک بڑی بھاری حماقت ہی۔ دولھا جب اپنی مح
کا عکس دُلہن کے آئینۂ دل میں نہیں پاتا اور وہ اپنی محبت کی
پرچھائیں[1] وہاں نہیں دیکھتا تو وہ بھی کشیدہ خاطر[2] ہو جاتا ہی اور پہلے
پہلے جوش وخروش کا اُبال تلچھٹ اور دُرد کی شکل اختیار کر
دینے لگتا ہی دوہا ساجن وہ دن کون تھے جب سُکھ سے لاگی
دُکھ دیا بنیا رے بھیئے یہ کون دیس کی ریت[3] ۔ تم کو چاہیئے کہ اس با
کی دل سے کوشش کرو کہ جوں جوں ازدواجی تعلق پُرانا ہوتا جا
ووں ووں محبت بڑھتی اور مستحکم ہوتی جائے ۔ وہ سیمنٹ[4]
کی مثال ہو کہ جوں جوں مینہ برسے وہ درزوں اور مضبوط پکڑے
چاہیئے یہ کہ جو بنیاد محبت کی پڑی ہی وہ ریت کے ڈھگار[5] پر نہ ہو
بلکہ چٹان پر ہو محبت کی پینگ ہمیشہ بڑھتی رہے وہ کسی حا
میں گھٹنے نہ پائے بلکہ جوں جوں جوڑی گھِس پس پُرانی ہو دو
ایک دوسرے کے ہم خیال ہوتے جائیں اور محبت کے سرما
میں ہر نیا دن ۔ ہر نیا مہینا اور ہر نیا سال کچھ نہ کچھ اضافہ او
پائداری ہی پیدا کرے اور ایک دن وہ آئے کہ دونوں ایک

[1] پرچھائیں ۔ [2] رنجیدہ ۔ رُکا ہوا ۔ [3] اے ساجن (شوہر) وہ بھی کوئی دن تھے جب ہم میں چین سے محبت تھی
تکلیف دے کر جدا ہو گئے بھلا یہ تو بتاؤ کہ یہ کس ملک کا دستور ہی ۔ [4] ایک مسالا ہی جو چھت کی درزوں میں
بھرا جاتا ہی جس سے ٹپکا بند ہو جاتا ہی ۔ [5] ڈھیر ۔ ۱۲

جان دو قالب ہو جائیں دو ہا پیتم[1] ہم تم ایک ہیں اور
ہن سن کو دو + سن کو سن سے تو لیئے تو دو سن کبھو نہ ہو۔ جو
میاں بیوی جلدی گھل مل جاتے ہیں یا شیر و شکر ہو جاتے ہیں وہ
جس قدر جلد ملتے ہیں اُسی قدر جلد دودھ کی طرح پھٹ[2] بھی جاتے ہیں
اور اُن کا کافوری جوش کافور کی طرح دیکھتے ہی دیکھتے
اُڑ جاتا ہے۔ جو محبت اور یگانگت بتدریج بڑھائی جاتی ہے وہ اس
دنیا کے جھولے میں ہمیشہ خوش و خرم جھولتے اور پھلتے پھولتے
رہتے ہیں۔ اُنھیں کے واسطے سدا بہار ہے۔ جلد بے تکلف
ہو جانا جلد بے لطفی کا باعث ہوتا ہے۔ ہم نے عورتوں کو کہتے سنا ہے
کہ "اوئی! نوج دور پار صدقے میں اُتاری تھی وہ کون سر مونڈی
بیوی ہوگی جو میاں کو میاں نہ سمجھتی ہو اور میاں کی قدر نہ جانتی ہو
لو بوا! میاں بھی کوئی ایسی چیز ہے کہ کوئی اُس کی بے قدری کرے
توبہ! توبہ!!" لیکن کہنے اور کر کے دکھانے میں بڑا فرق ہے ہاتھی
کے دانت کھانے کے اور دکھانے کے اور۔ زبان سے تو یہ کچھ
گوہر فشانی ہے معلوم ہوتا ہے کہ پھول جھڑ رہے ہیں مگر دل میں کچھ
اور ہی ہے۔ دل زبان سے ہم زبان نہیں عمل دیکھو تو کچھ اور ہی ہے
سچی بات[3] سے لاگ یہ ہے کہ شوہر کی وقعت جیسی کہ ہونی چاہیئے کرتا ور نا

[1] شوہر ہم تم دیکھنے میں الگ الگ ہیں مگر درحقیقت ایک ہی ہیں جس طرح من بھر وزن کو
من بھر رکھ کر تولو تو وہ دو من کبھی نہیں ہو سکتا بلکہ ایک ہی من رہے گا۔ [2] دودھ کا بگڑ جانا
[3] سیدھی بات جس میں کچھ پیچ نہ ہو ۔ ۱۲

ئی بھی نہیں - محض زبان ہلا دینے سے کچھ کام نہیں چلتا - سو گز[1]
روں یگز بھر نہ پھاڑوں - ہمیں[2] گوئے وہمیں میدان - تم کو اپنے عمل سے
پنے قول کا ثبوت دینا چاہئیے - جو گرجتے[3] ہیں وہ برستے نہیں تمھاری
رباتِ - تمھاری ہر ادا - تمھارے ہر فعل سے خلوص ثابت ہو - تم کو ہر آن
لمحہ ہر گھڑی جاگتے سوتے اُٹھتے بیٹھتے اپنے شوہر کی خوشنودی کی دُھن لگی رہے
ور اس رنگ میں ایسی رنگ جاؤ کہ تمھارا شوہر بھی بے اختیار بول اُٹھے
باں ہیچمن[4] و دیگرے نیست - واقعی بیوی کے دل میں میرے سوا
ر میری برابر کسی کی سمائی نہیں - ضرور ہے کہ شوہر کے دل میں یہ
یال جم جائے کہ تم کو سچے دل سے اُس کی پروا ہے اور ہر وقت
م اُس کی خیر مناتی اور سچے دل سے اُس کو چاہتی ہو - اور اُس کی
شنودی کو سب امور پر مقدم رکھتی ہو اور تم کو اپنے شوہر کو آرام
آسایش پونہچانے میں نہ صرف دلی مسرت ہوتی ہے بلکہ شوہر
کے رضامند رکھنے میں جو کچھ بھی دشواریاں ہوں سب راحتیں ہیں
نسان اینٹوں کی طرح سے ایک سانچے میں ڈھلے ہوئے نہیں ہوتے
دمی[5] آدمی انتر کوئی ہیرا کوئی کنکر جیسی ہماری صورتیں مختلف ہیں

---

ہتا ہے اور کرتا کچھ بھی نہیں - [2] یہی گیند اور یہی میدان - اسی موقع پر
ہاتھ کنگن کو آرسی کیا ہے" بھی بولتے ہیں - یعنی ابھی امتحان کر لو یا آزما لو - اپنے
لے کو پورا کر دکھانا - [3] بہت بکواس کرنے والے کرتے کچھ بھی نہیں - "تھوتا چنا باجے
منا" - مجھ جیسا کوئی اور نہیں - [5] انسان انسان میں فرق ہے کوئی اچھا ہے کوئی بُرا -

ویسے ہی ہمارے خیالات بھی مختلف ہیں - یہی باعث ہے کہ ایک ہی
...ے کے لوگ - خواہش، اطوار، عادات اور خیالات کے لحاظ سے
شکل وشباہت کی نسبت آپس میں زیادہ مختلف ہوتے ہیں اور
...ے ملک کے باشندوں میں تو باہمی اختلاف اور بھی زیادہ ہوتا ہے
...س کی وجہ یہ ہے کہ ہمارے خیالات اور جذبات، ہماری امیدیں اور ارادے
ہمارے اوضاع واطوار اور ملک والوں سے بالکل نرالے ہوتے ہیں
اور سدا ایسا ہی ہوتا رہے گا جب تک کہ ملکوں کے مقامی حالات
...ور نیز صورتیں مختلف ہیں اُس وقت تک لوگوں کی اغراض، تعلقات
اور عادات بھی جُدا جُدا ہی رہیں گے - کیوں کہ جیسے شکل وشباہت
کے اختلاف سے انسان مجبور ہے ویسے ہی طبیعت اور خیالات
کے اختلاف میں بھی معذور ہے - نہ وہ اس کے اختیار کا نہ یہ اُس کے
بس کا - پس جب اس اختلاف کا ہونا ضرور ہے اور انسان اس میں
مجبور ہے تو ہمیں لازم ہے کہ ہم ایسے شخصوں کے ساتھ جو ہمارے
ہم خیال ہوں اور نہ ہمارا رویہ رکھتے ہوں مخالفانہ تحمل سے
پیش آنے کی خو ڈالیں تاہم اس خیال سے کہ وہ اپنے خیال
میں کیسے راسخ الاعتقاد ہیں ہمیں اُن کے ساتھ اچھا ہی سلوک
کرنا اور اُن کی عقیدت کی داد دینی واجب ہے اور اسی اعلیٰ خوبی
...کا نام حِلم ہے یا یوں کہو کہ ایسے لوگوں سے بحُسن سلوک پیش آنا

---

۱ عادت - ۲ اپنے خیال کے - ۳ تعریف کرنی چاہیے - ۱۲

ں سے ہمارا اختلاف رائے ہو یا جن کے طریق کو ہم پسند نہ کرتے
ں اعلیٰ درجے کی اخلاقی خوبی ہے۔ اگر ہمارا کسی کے ساتھ کسی
معاملے میں اختلاف ہو جائے تو ہم کو چاہیئے کہ اپنے دل میں
رف اتنا ہی سمجھ لیں کہ ہمارا اور اس کا ان باتوں میں اختلاف
ر اور بس یہیں یہ بات طے ہو گئی - یہ ہم خوب یاد رکھیں کہ جس طرح
م اوروں کے خیالات کی غلطیاں ثابت کرتے ہیں اُسی طرح
ور لوگ ہمارے خیالات کی غلطیاں بھی ثابت کرسکتے ہیں اور
واقعی ہم سے ایسی غلطیاں سرزد بھی ہو سکتی ہیں اور ہم پر ایسے ہی
نقص عائد ہو سکتے ہیں۔ پس اس صورت میں ہم بھی اوروں کے
تحمل اور ہمدردی کے محتاج ہیں۔ پروفیسر بلیکی لکھتا ہے کہ
ر فرد بشر کو لازم ہے کہ وہ ہمدردی کے تنگ حلقے میں بند رہ کر اوروں
سے بلاوجہ نفرت اور تعصب نہ کرے - لیکن راستی شعار
نفرت کرنے والا سرد مہر دوست سے اچھا ہوتا ہے پر کسی سے
نفرت کرنی ہی بہتر ہے چنانچہ نیک آدمی حتی الوسع اپنے محدود
خیالات کو وسعت دینے اور لوگوں کے اُن فرقوں کی خوبیوں
کو جن سے اُن کا طبعی اختلاف ہے جانچنے کی کوشش کیا کرتے ہیں
پس ہم اپنے ہم جنسوں کے بزرگ فرقوں اور گروہوں کو سمجھانے یا
مذمت کرنے میں دل نہ لگاؤ - اس قسم کی باتیں بظاہر تو بھلی معلوم دیتی

ہو جاتی ہیں لے عیب لگائے جاسکتے ہیں - جہاں تک ہو سکے - وہ برائی جس میں ٹھٹول
بھی ہو - بنانا - ۱۲

حقیقت میں کم ظرفی کی باتیں ہیں اور اس سبب سے کسی شخص
کو اپنے دل میں جگہ دینے سے انکار نہ کرو کہ ساری دنیا اُس کے
خلاف ہی یا وہ شخص ایسے فریق کا ہی جس سے ہر فرد بشر متنفر
ہی۔ اگر سب لوگ اُسے بُرا کہتے ہیں اور بعض صورتوں میں
اکثر بڑے بڑے بزرگ آدمیوں کو سب بُرا ہی کہا کرتے ہیں
تو اس صورت میں تمھاری مشفقانہ رائے کی اُسے اور بھی
زیادہ احتیاج ہی۔ یہ مسئلہ پاکیزگی اور دانائی سے مملو ہی۔ یہ
توقع کرنا کہ ہر شخص ہماری ہی طرح ہر بات کو سوچے سمجھے گا
بیوقوفی میں داخل ہی۔ اور لوگ ہماری طرح اُس وقت
سوچیں سمجھیں گے جب اُن کے پاس وہی وجوہ ہوں جو
ہمارے پاس ہیں اور وہ وجوہ اُن پر ویسا ہی اثر بھی کریں
جیسا اُنھوں نے ہم پر کیا ہی لیکن اگر اُن کے پاس اور وجوہ
ہوں جو ہمیں معلوم نہیں یا اُن کے خیالات ایسے ہیں کہ ہمارے
نکالے ہوئے نتیجے اُن وجوہ سے نہیں نکلتے تو ان صورتوں
میں وہ ہمارے ہم خیال نہیں ہو سکتے بلکہ یہ بات ناممکن ہی
نہ ان صورتوں میں کبھی وہ ہمارے ہم خیال ہو جائیں اور
نہ اس کا کوئی علاج ہی۔ ہاں جس بات کا علاج ہو سکتا ہی
اور جس کا تدارک لازم ہی وہ یہ ہی کہ ہم کسی کو صرف اسی وجہ سے
سزا دینے کی جرأت کر بیٹھیں کہ وہ ہماری طرح نہیں دیکھتا

ؔ بھرا ہوا۔ ۱۲

اور نہ ہماری طرح سوچتا ہے اسی تشدد کا نام ظلم ہے۔ میں
اس بارے میں جو نصیحت تمھیں کرنی چاہتا ہوں وہ یہ ہے
دیکھو کبھی کسی سے صرف اس بات پر رنجیدہ نہ ہونا کہ اس
کی رائے تمھاری رائے کے خلاف ہے اور نہ اس بات سے
خفا ہونا کہ اس کی رائے بدلنے میں کامیاب نہ ہوسکے اور
ساری باتوں سے بڑھ کر یہ بات ہے کہ کسی کو صرف اس
خیال سے کہ تمھارے اور اس کے عقیدے میں اختلاف
ہے ایذا نہ پہنچانا نہ اس کے ساتھ نیکی کرنے میں تامل کرنا
پس اس قسم کا تخالفِ رائے اگر میاں بیوی میں ہو جائے
جس کا ہونا بہت ممکن ہے تو اپنی بات پر ضد اور ہٹ نہ کرنی
چاہیئے بلکہ ٹھنڈے دل سے شوہر کی رائے کی تقلید کرنی
چاہیئے۔ جو وہ چاہے وہ کرو گو تمھارے دل پر جبر
ہی کیوں نہ ہو۔ یاد رکھو کہ پہلے حضرت آدم پیدا کیئے گئے
جب جنت میں اُن کا دل گھبرایا تو اُن کی دل بستگی کے
لیئے عورت پیدا کی گئی اب عورتوں کو دیکھنا چاہیئے کہ
کہاں تک وہ دل بستگی کا ذریعہ ہوتی ہیں اور کہاں تک
دل آزاری کا۔ اس کا انصاف خود تمھارے ہاتھ ہے
تم یہ کہو گی کہ ساری باتیں عورتوں ہی کے واسطے اتری
ہیں یا مردوں کا بھی اس میں کچھ حصہ ہے۔ یہ اعتراض تمھارا بیجا ہے

ردوں کا بھی بہت بڑا حصّہ ہے اور ضرور ہے اُن کی ذمہ داریاں
بھی بہت کٹھن ہیں۔ مگر کرنے والے کے واسطے سب کچھ ہے
اور نہ کرنے والے کے لیئے کچھ بھی نہیں۔ اُن کے واسطے
مختصر سا جملہ قرآن شریف میں آیا ہے وَعَاشِرُوْهُنَّ
بِالْمَعْرُوْفِ جو جامع اور مانع ہے اسی میں سب آگیا
جس شوہر کو یہ خیال ہوگا کہ وہ اپنے بیوی بچوں سے اچھی
طرح رہے گا وہ سب کچھ کرے گا اور اُس کو کرنا چاہیئے
...ن وہ اگر بے پروائی کرے یا کوتاہی کرے تو ہم کو برائی
سبق نہیں لینا چاہیئے بلکہ بھلائی کا۔ کیوں کہ مردوں
اور عورتوں کی حالت میں بڑا فرق ہے وہ ایسے مجبور نہیں
جیسی کہ عورتیں ہیں عورتوں کا ہاتھ پتھر تلے دبا ہوا ہے۔
...یں ازدواجی زندگی کا تجربہ کار ہوں اور تم اب اس کوچے
میں قدم دھرنے والی ہو۔ تم نے سنا ہوگا۔ پیش حکیم مرو
پیش تجربہ کار برو۔ پس میں جو کچھ کہوں گا تمھاری بھلائی
...کی کہوں گا۔ تمھارے دادا نے کسی کتاب میں لکھا
...میں جب میاں بیوی کا لڑائی جھگڑا سنتا ہوں تو ہمیشہ
...ورت ہی کو خطاوار ٹھیرا تا ہوں خواہ [illegible] وار ہی
ہوں یا نہ ہوں" اگر یہ کلیہ بالعموم صحیح نہ بھی ہو تو بھی لِلْاَکْثَرِ
حُکْمُ الْکُلِّ تو ضرور ہے۔ [illegible]

[illegible]

[illegible]

وہ اپنے بطون کو ظاہر نہیں کرتیں - اوندھی سمجھ کا یہ نتیجہ ہے کہ روٹھنا
اول اور وجہ بیان کریں گی بعد وہ بھی بہ مشکل - اسی طرح دنوں
گزر جاتے ہیں کہ وجہ نہیں معلوم ہوتی کہ کس بات پر رکاوٹ ہے ا
منہ پھولا ہوا ہے - جب بہت کچھ ٹٹولنے کے بعد بات کھلی تو و
ایسی کہ جس کا سر نہ پیر غرض کئی دن کی تناتنی کے بعد خدا
کر کے معاملہ روبراہ ہوا - لیکن اگر صاف دلی سے پہلے ہی
آزردگی کھلے دل سے ظاہر کر کے صفائی کا موقع دیا جاتا تو
نوبت ہی نہ آتی - پس عورتوں کو چاہیئے کہ جب کوئی بات ہو
چھوٹی یا بڑی فوراً کہہ سن کر دل صاف کر لیں - دل میں با
رکھ کر اسی کی ادھیڑ بن میں غلطاں پیچاں رہنے سے کوئی
نتیجہ نہیں - میاں بیوی میں کسی بات کا پردہ نہ ہونا چاہئے
اور نہ کوئی راز رہے - ایسا پردہ وہی ناسمجھ عورتیں کرتی ہیں
جن کی عقل پر پردہ پڑ جاتا ہے - دوہا

پریت جہاں پردہ نہیں پردہ جہاں نہیں پریت
پریت بھئے پردہ بھیو تو جلیو ایسی پریت

اس دوہے کا مطلب یہ ہے - ۵

ہو راز دل نہ یار سے پوشیدہ یار کا + پردہ جو درمیاں نہ ہو دل کے غبار کا

چھور ٹھکانا - درست ہوا - رستہ نکلا - فکر - حیران پریشان - چکر میں پڑ جانا - جہاں ایسا
کوئی بات راز کی نہ ہو بس وہیں محبت بھی ہو گی اور محبت کے ہوتے راز بھی ہوا تو سمجھو وہ
کیا ہوئی - ایسی محبت کو آگ لگے - یار کا لفظ ناجائز دوستی کے موقعہ پر بولا جاتا ہے

اگر تم کو شوہر کی کوئی بات کھٹکے تو صبر و تحمل سے کام لو۔ موقعہ مناسب
کی تلاش میں رہو۔ نرمی اور آہستگی سے کہو سنو۔ ایک پتھر سا
نہ کھینچ مارو کہ بنا بنایا کام بگڑ جائے اور ہنستے ہنستے پر سے اکھڑ جائے۔
کسی بات پر بہت زور دینے سے دوسرے کو ضد سی آجاتی ہے
نرمی سے جو کام نکلتا ہے سختی سے نہیں نکلتا خدا بُری گھڑی
نہ لائے۔ مردوں کے لیئے دل بہلانے کے جائز او ناجائز
ذرائع بہت سے ہیں مگر تم اپنے آپ کو تو دیکھو کہ سوائے
شوہر کے کوئی اور بھی سوجھتا ہے۔ **دوہا**

ساجن ہمیں نہ بسریو جب تجھے میت ملیں
تم کو ہم جی لاکھ ہیں۔ پر ہم کو تم جی نیں

کسی کے کہنے سننے پر کبھی دل بھاری نہ کرنا۔ میاں بیوی میں
بیر ڈلوانے والے یُفَرِّقُوْنَ بَیْنَ الْمَرْءِ وَ زَوْجِہٖ اور
لڑا کر تماشہ دیکھنے والے بھُس میں چنگی ڈال جما لو دور
کھڑی۔ بہت ہیں مگر سلوک کرانے والے کم۔ **دوہا**۔

جس گھٹ پریم نہ مانجرے وہ گھٹ جان مسان
جیسے مشک لوہار کی کہ سانس لیت بن پران

ناگوار ہو۔ ۲ بے رخی کرنا۔ ۳ اے ساجن! جب تجھے اور دوست مل جائیں تو ہمیں نہ بھولنا ہم جیسے تم کو بہت ملیں گے مگر ہم کو تم جیسا ایک بھی نہیں۔ ۴ میاں بیوی میں تفرقہ ڈلوانے والے۔ ۵ کسی بات کا شوشہ چھوڑ کر لڑائی ڈلوا دینا اور پھر آپ الگ کے الگ جیسے کچھ جانتے ہی نہیں۔ ۶ جس جگہ محبت نہ ہو اُس جگہ کو قبرستان یعنی مردہ سمجھنا چاہیئے جیسے لہار کی دھونکنی کہ سانس تو لیتی ہے مگر جان نہیں۔ ۱۲

ل گیا تو بعد میں تیرے گھر بھجوا دوں گی - پھر ڈھونڈے ان
بلا بنیاتہ ورز دوپٹہ گیا گزرا ہوا - کچھ دنوں بعد کیا دیکھتے
ہیں کہ کوٹھی میں ایک ٹوکری میں ٹھنسا ہوا مڑا تڑا ملا جسے
چوہوں نے کتر کے بخارے ڈال دیئے تھے - اوڑھنے
کے کیا خاک قابل ہوتا پھاڑ پھاڑ کر صافیاں بنالیں سلیقہ
بیوی دل میں بہت خوش ہوئیں کہ خیر ایک دوپٹہ گیا تو گیا
صافیاں تو کئی بن گئیں - اگر میلے کپڑوں کو سنگوا کر رکھو
تو یہ طوفان سلیقے تمیزی کیوں بپا ہو بشرطیکہ اسے داخل
سلیقہ تمیزی سمجھو - میلے کپڑے ایک جگہ سمٹوا کر رکھو - دھوبن
و دیتے وقت کاپی پر ٹانک لو جب لائے فوراً ملا لو یہ نہیں
نہ دھوبن گٹھڑ لائی تو الگ دھروا دیا یہ کہہ کر کہ مجھے اس وقت
رصت نہیں میرا ہاتھ کام میں بٹا ہوا ہے بندھے کا بندھا
چھوڑ جا ملا لوں گی اور اُسے ادھر اُدھر کی باتوں میں لگا لیا
ماری سامنے کھلی ہے خود بھی پان کھا رہی ہو اُسے بھی
کھلا رہی ہو - یہ دھوبن ہے یا تمھاری سہیلی - دھوبن نے
اٹ کی راہ لی اور گھر والی نے کپڑوں کو نسیان کی گٹھڑی
میں باندھ پر سے ڈال دیا - کئی دن بعد تولیے کی ضرورت
ڑی تو یاد آیا کہ دھوبن کپڑے دھر گئی ہے - تولیہ اُس میں سے

نکل نیا جس کی تہ بھی نہ ٹوٹی ہو - چھوٹی کوٹھری - بڑے بڑے سوراخ - سنبھال کر
۱۲

نکال گٹھری کو کھلا ڈال دیا - کئی دن کے بعد کا پی پڑی ملی ت
کہیں کپڑوں کا خیال آیا بارے خدا خدا کر کے اب گٹھری کھ
تو کپڑے ملائے گئے اکھٹے تین کپڑے کم ایک ریشمی پاجا
اور دو کرتے ندارد - دھوبن بیس دن بعد آئی تو دروازے
ہی سے ہنکارا بھرتی آئی کہ دھوبی کو بخار ہی بھٹی نہیں چڑھ
کپڑے جوں کے توں دھرے ہیں - میں کھڑے گھاٹ د
تو آپ کی پسند نہ آتے اور استری کون کرتا - گھر والی - ا
بہو! کپڑے تو خوب دے گئی - میں نے جو ملائے تو اکھ
تین کپڑے کم - اودے رنگ کے چوڑیئے کا ایک پاجا
اور چکن کے دو کرتے - دھوبن - بیوی میں تو سارے کپڑ
اچھی طرح دیکھ بھال کر دے گئی ہوں میرے ہاں تو کو
ہی وَنی نہیں - ہاں یہ دوسری بات ہو کہ پاجامہ کہیں لگ گ
اگر مل گیا تو نشا کھاتر رہو دے جاؤں گی اور جو نہ ملا
بنانے سے تو میں رہی - رہے کرتے مجھے کا مکسبر جو د
میں نے لا دیئے میں کچھ لکھی پڑھی ہوں تم نے جب ہی کیو
نہ ملا لیئے - اب میں کیا ڈنڈ بھروں - اب بتلاؤ دھوبن سے
دست و گریبان ہونے سے فائدہ وہ تم پر ڈالتی ہو تم اُس
اب تو تو میں میں سے فائدہ جو نقصان ہونا تھا ہو چکا

ڈنڈ بھرنا - تاوان بھرنا - نشان خاطر - خاطر جمع مطمئن - کیا خبر - تاوان جیٹی - ۱۲

غفلت کرتیں نہ یہ ہوتا۔ جو کپڑے گئے بس اُن کو صبر کرو اور
آگے کو کان اُمیٹھو۔ **تانبے کے برتن** بے قلعی کا گلے
بہت بُرے معلوم دیتے ہیں۔ قلعی کرانے میں زیادہ خرچ نہیں
مگر جھم جھم کرتے برتن منجھے منجھائے قلعی دار اچھے معلوم دیتے ہیں
جن سے گھروالی کا سلیقہ ٹپکتا ہے۔ گومڑے پڑے رہتے اور
ٹپکتے یا بدلوالو یا ہستی جوش کراؤ۔ ہمارے گھروں میں جہاں
تانبے کے برتن دھڑادھڑ گرتے اور گومڑے پڑتے اور
لوٹوں کے گلے بیٹھ جاتے ہیں وہاں چینی کے برتنوں کا
کیا گزارا۔ آج طشتری میں بال پڑگیا۔ کل چائے کی پیالی کا
کنارہ ٹوٹ گیا آج گلاس چھن سے ہوگیا۔ کوئی برتن نہیں
جو زخمی یا شہید نہ ہوا ہو۔ نہ ہمارے ہاں احتیاط اور نہ ہمارے
نوکر اس قابل لہذا تام چینی یا الیومنیم کے برتن اس تصادم
کی کچھ تاب لا سکیں تو لاسکیں۔ اگرچند برتن چینی کے اوپر نکلے ہوئے
ہیں تو اُن کو گرم پانی سے دُھلواؤ اور پھر جھاڑن سے منجھواؤ
اور الماری یا انگنیچے میں رکھواؤ کہ ان بچاروں کی چار دن کی
زندگی تمھارے گھر میں ہر بخیر و خوبی گزر جائے۔ بکرے کی ماں
کب تک خیر منائے گی ایک دن تو یہ شہید ہوں گے ہی۔ چونکہ
تام چینی کے برتنوں کا رواج اب کم ہو چلا ہے مہربانی کرکے ان کو

---

۱ ٹھپے۔ ایک قسم کی سفید چمکتی ہوئی دھات ہے جس کے برتن بنتے ہیں ۲ ٹکر۔ دھماکا

دنیا ہی میں آگ کا عذاب نہ دو کہ فوراً چینی کی چٹیں اڑجاتی ہیں
اس کے لیئے غلام مال تانبے ہی کے برتن ہیں جس طرح بھی
چاہو انھیں برتو اُن کی داد نہ فریاد سُننے والا اور کوئی نہیں۔
الیومنیم کے برتن اچھے ہیں مگر وہ بھی آگ میں جلنے کی تاب
نہیں لا سکتے۔ بگونوں وغیرہ کے سوا رکابیوں یا پیالے پیالیوں
کو آگ پر نہ دھرو کہ بدروپ ہو جاتے ہیں۔ سن لائیٹ صابن
سے دھونے سے کچھ دنوں ان کی شکل صورت سنبھلی رہتی ہے
جھاڑن[1] سے پنچھوا ڈالو پھر نئے کے نئے پیچھے چھُری کانٹوں
کو صرف گرم پانی میں کھنگوا لینا اور پھر تولیئے سے پونچھ ڈالنا
کافی ہے ان کی جان بہت تھوڑی ہے اگر ماما نے گاؤ زوری کی
اور جھونے سے ایک دفعہ رگڑ ڈالا تو ساری چمک دمک رخصت[2]
اور پیتل نکل آئے گا۔ اناج کی کوٹھری کی کنجی اپنے پاس رکھو
اُس میں کچھ ایسا بوجھ نہیں جو تم سے سنبھل نہ سکے۔ مہینے بھر کا
اناج ایک دم بھروا لو کہ خیر و برکت ہو۔ ماما پر بھروسہ نہ کرو۔ اناج
دو وقتہ خود تلواؤ اور پھر کوٹھڑی کو قفل لگاؤ ایسا نہ ہو کہ کنجی تو
برائے نمود چاندی کی زنجیر میں لٹکتی رہے اور کوٹھڑی کے
کواڑ چوپٹ کھلے رہیں تو قفل لگا نہ لگا برابر۔ اناج وغیرہ جو سامان
آئے سب کا نوٹ کرو۔ جب ختم ہو جائے تو جانچ لو کہ کچھ افراتفری

[1] باٹ کا ٹکڑا یا سونجھ جس سے برتن صاف کرتے ہیں۔ [2] بربادی۔ ۱۲

تو نہیں ہوئی - اگر کچھ گڑبڑ ہوئی تو آیندہ کے لیئے اُس کا کافی بندوبست کرو - کسی کو ہاتھ اُٹھا کر دیے دینے سے اتنا دل نہیں کُڑھتا جتنا کہ ہماری غفلت اور سہل انگاری[1] کی بدولت ضائع ہونے سے افسوس ہوتا ہی - حساب کوڑی کوڑی کا لکھنا چاہیئے - خرچ کو قابو میں رکھنے اور کفایت شعاری کا یہ بڑا اصول ہی کہ سارا خرچ واجب ناواجب پیش نظر رہتا ہی - بعض کام چور - حیلہ جو عورتوں کا یہ کہنا ہی کہ جب ہم خود اپنے ہاتھ سے خرچ اُٹھاتے ہیں تو حساب کتاب ایک مفت کی دردسری ہی - بعض یہ کہتی کہ حساب کس کے لیئے لکھیں وہ (یعنی شوہر) تو اُلٹ کر پوچھتے ہی نہیں - ساری کی ساری کمائی اُٹھائی اور میرے ہاتھ میں دے دی - میں جانوں میرا کام - یہ دونوں باتیں بہانہ جُوئی کی ہیں - حساب کتاب ہم نے مانا کہ دردسری ہی مگر یہ تو بتاؤ کہ دنیا میں بے دردسری کا کون سا کام ہی - جو حساب نہیں لکھتا وہ خرچ کو سنبھال بھی نہیں سکتا - جو پیسوں کو رائگاں جانے دیتا ہی وہ روپیوں کی بھی حفاظت نہیں کر سکتا - فضول خرچی اور کفایت شعاری سوکنیں ہیں ان کا شوہر حساب ہی - اگر حساب نہیں تو پھر کسی بات کی روک تھام نہیں - بن ناتھی[2] کا بیل ہی - اب رہا شوہر کا نہ پوچھنا - یہ بھی تمھارا امتحان ہی اور اگر کبھی پوچھ بیٹھے تو سوائے

[1] لاپروائی - ساوادا - [2] ناک چھید کر جو رسی ڈال دیتے ہیں جس سے بیل قابو میں رہتا ہے مطلب یہ ہے کہ اختیار سے باہر ۱۲

سر جھکا بیٹے اور بغلیں جھانکنے کے تمھارے پاس جواب ہی کیا ہو گا۔ اور ان سب باتوں کو ڈالو چولھے میں تم یہ بتاؤ کہ اگر حساب نہ رکھو گی تو گھر کیوں کر چلاؤ گی۔ بے حساب عورت بے اصول عورت ہی۔ یہ مالِ مفت دلِ بے رحم یا ع۔

مالِ حرام بود بجائے حرام رفت۔ تو نہیں کہ بے دردی سے دھڑی دھڑی کر کے لٹاؤ۔ مانا کہ گھر والا تم پر بھروسہ کرے اور حساب نہ پوچھے مگر اس کی دونوں آنکھیں اور دونوں کان تو کھلے ہیں۔ جو کماتا ہی وہ اس کا درد خوب جانتا ہی۔ یہ تو وہی مثل ہوئی کمائیں خانخاناں اور اڑائیں میاں فہیم۔ شوہر جب دیکھتا ہی کہ اس کی گاڑھی کمائی باسلیقہ اور دردمند ہاتھوں میں ہی جس میں احتیاط اور کفایت شعاری دونوں باتیں ہیں تو اس کی دخل دہی بے ضرورت ہی وہ گھر والی کو مختارِ کل کر دیتا ہی۔ ؎ سپردم بہ تو مایۂ خویش را ٭ تو دانی حساب کم و بیش را اور اگر یہ نہیں ہی تو پھر وہ ہاتھ روک لیتا ہی اور کوڑی کوڑی کو ترساتا ہی

---

مفت کا مال خوب بے دردی سے اڑایا جاتا ہی۔ حرام کا مال تھا حرام ہی میں گیا بے دخل و غش۔ بہت بہت سا۔ خانخاناں خطاب ہی اصل نام عبدالرحیم خاں تھا جو اکبر بادشاہ کا وزیر تھا۔ فہیم نامی اس کے بہت منہ چڑھا تھا خوب اللّلے تللّلے اڑاتا تھا۔ اسی پر سے یہ مثل مشہور ہو گئی کہ کمائے کوئی اور اڑائے کوئی محنت کی۔ میں نے اپنی پونجی تمھارے حوالے کر دی اب جو چاہو سو تم کرو یعنی سیاہ و سفید کے مالک ہو ۱۲

اسراف یا فضول خرچی ایک بڑا مہلک مرض ہے جس میں چھوٹا پن بھی داخل ہے۔ بہو بیٹیوں کا یہ کام نہیں کہ زبان کا چٹخارا ہو۔ جتنی چادر دیکھو اُتنے ہی پاؤں پھیلاؤ۔ ظاہری نام و نمود پر ہرگز نہ جاؤ۔ فضول خرچ اور لکھ لُٹ کہلانے سے کنجوس مکھی چوس کہلانا اچھا۔ فضول خرچی کے کاٹے کا منتر نہیں۔ کنجوسی میں کچھ بُرائی ہو مگر وہ دیمک نہیں کہ گھر کو چاٹ جائے نہ گھُن ہے کہ گھر کو کھوکلا کر دے۔ جو کچھ ضروریات سے بچ رہے گا وہ اڑے وقت میں تمھارے اور تمھارے بچوں کے کام آئے گا۔ اندھا دھند خرچ کرنا اور آئے دن کی بلوں بلوں بڑ النا اور قرض و وام کے جال میں پھنس جانا اور بھلی چنگی جان کو روگ لگانا اور گھر کی خیر و برکت اڑا دینا کسی سمجھ دار اور سلیقہ مند بیوی کا کام نہیں ہے۔ ضروری اور غیر ضروری فضول اور واجبی خرچ کے امتیاز کا بہترین طریقہ یہ ہے کہ جس چیز کے بغیر کام نہ چلے وہ ضروری ہے باقی سب نمائشی اور فضول۔

فضول خرچ ہزاروں تباہ حال ملے
نشانہ و ہدفِ ناوکِ زوال ملے

پھنسے وہ افلاکت میں بال بال ملے
نہ ملنے نواؤں میں ان کی کوئی مثال ملے

---

۱ مزہ۔ چسکا۔ ۲ جتنی گنجایش ہو اُتنا ہی کرو۔ ۳ شہرت۔ ناموری۔ ۴ لاکھوں کے لٹانے والے۔ ۵ بخیل۔ ۶ ٹھیک۔ ۷ اثر۔ علاج۔ ۸ خالی۔ ۹ مشکل۔ ۱۰ نئے حساب۔ ۱۱ نئے ٹھور ٹھکانے۔ ۱۲ واویلا۔ فریاد۔ ۱۳ نشانہ۔ نشانہ۔ ۱۴ غریبی۔ مفلسی۔ ۱۵ بالکل۔ سراسر مفلس۔ ننگا۔ ۱۲

وہ کل کروڑپتی مشہور تھے لیکن آج — ہوئے ہیں مثلِ گدا کوڑی کوڑی کو محتاج
یہ لوگ نام کو انجام بیں نہیں ہوتے — کبھی بھی صاحبِ نام و نگیں نہیں ہوتے
سخی کے سامنے بالانشیں[5] ہوتے — جہاں میں نامور اصلا کہیں نہیں ہوتے
ہمیشہ بے شرف و بے وقار رہتے ہیں — ذلیل رہتے ہیں رسوا و خوار رہتے ہیں
انہیں ہے شوق کہ پاس ان کے زر نہ رہنے پائے — جو شام کو ہو تو وقتِ سحر نہ رہنے پائے
نشانِ لعل و عقیق و گہر نہ رہنے پائے — مٹے ریاستِ اجداد و گھر نہ رہنے پائے
جو خرچ ہو وہ کچھ ایسا فضول و بے جا ہو — کہ شق خزانۂ قاروں کا بھی کلیجا ہو
ارے احمق ہمہ تن اور عقل سے خالی — ہے تیری دشمنِ جاں تیری ہمتِ عالی
دیا ریاضِ[11] امارت کو داغِ پامالی — بجھائی شمعِ شبستانِ[12] فارغ البالی
گرائی ہرن کی بجلی ہر ایک زیور پہ — مگر نہ میل کبھی آیا تیرے تیور پہ
جو قدرِ زر کا ہر اک شخص کو خیال رہے — عروسِ راحت و عشرت شریکِ حال رہے
مکاں میں سیم و زر و نقد و جنس و مال رہے — رہے نہ ایسی فلاکت نہ یہ زوال رہے
جو یہ ہو کوئی تو نگر کبھی فقیر نہ ہو — کبھی بھی پھر کوئی محتاجِ دستگیر نہ ہو
افق فضول کوئی خرچ گر نہ ہونے پائے — فقیر امیر سے کوئی بشر نہ ہونے پائے
میانِ ہند کبھی قحطِ زر نہ ہونے پائے — تباہ صاحبِ ثروت کا گھر نہ ہونے پائے
جو جتنی چادر اسی میں افق جو پھیلائے پاؤں — نہ مفلسی کبھی ملے خواب میں اثر کی چھاؤں

---

مشہور۔ فقیر۔ مآل اندیش۔ ذرا فکر نہیں کہ کل کیا ہونا ہے۔ نامور۔ صاحبِ اقبال۔ اوپر بیٹھنے والے۔ سربرآوردہ۔ ہرگز۔ باپ دادا۔ پھٹ جانا۔ بیوقوف۔ سارے کا سارا۔ بالکل۔ باغ۔ حرم سرا۔ خلوت خانہ۔ کشادگی۔ فراغت۔ امیر۔ ۱۲

کفایت شعاری جو امساک یعنی کنجوسی کی حد تک نہ پونہچے صفتِ محمود ہے۔ صاحبِ ثروت کو اپنی دولت سے واجبی استفادہ جائز ہے اگر وہ ایسا نہ کرے تو کفرانِ نعمت ہے۔ اسراف یا فضول خرچی کی لت دوالہ نکال دیتی ہے۔ گھڑی بھر کے جھوٹے نام نمود اور نمایشی واہ واہ کی بدولت مدۃ العمر پچھتانا پڑتا ہے۔ کیا خوب کہا ہے دلی کی دل والی منہ چکنا پیٹ خالی۔ ایسی چکناہٹ کو ہمارا دور ہی سے سلام ہے۔ سلیقہ مند بیویاں وقت بے وقت کے واسطے کچھ نہ کچھ لگا رکھتی ہیں جو ضرورت کے وقت نعمتِ غیر مترقبہ اور غنیمت ہو جاتا ہے۔ ہر حال میں نادار سے دار بہتر ہے۔ گھر کا سارا سامان پہننے کے کپڑے فرش فروش۔ ہر قسم کے ظروف برتن بھانڈے۔ کاٹ کباڑ۔ غرض یہ کہ چھوٹی موٹی ہر چیز تمھاری نگاہ میں رہے اور یہ ہو نہیں سکتا جب تک تم باقاعدہ فہرست نہ رکھو لیکن وہ فہرست اپ ٹو ڈیٹ ہو نہ کہ تقویم پارینہ۔ جو چیز ناکارہ ہو جائے اُسے فوراً فہرست میں سے کاٹ دو جو آئے اُسے چڑھا لو۔ ہر چیز کے لیئے ایک صندوق رکھو۔

---

۱ اچھی صفت بھلی عادت ۔ ۲ دولت مند ۔ آسودہ حال ۔ ۳ فائدہ حاصل کرنا ۔ ۴ خدا کی نعمت کی ناشکری ۔ ۵ تھوڑی دیر کے ۔ ۶ نام آوری ۔ شہرت ۔ ۷ ساری عمر ۔ ۸ وہ نعمت جس کی توقع نہ ہو اور مل جائے ۔ ۹ مفلس ۔ ۱۰ جس کے پاس کچھ ہو ۔ سکت والا ۔ صاحبِ مقدرت ۔ ۱۱ آج تک کی مکمل ۔ ۱۲ پرانی جنتری جو کام نہیں آتی ع تقویم پارینہ ناید بکار ۔ ۱۳ کام کی نہ رہے ۔ ۱۲

اسٹور کے صندوق الگ اور چالو سامان کے الگ - ہر چیز کو اس
کی جگہ پر رکھو تاکہ زحمتِ[1] تلاش نہ ہو - صندوقوں پر نمبر لگاؤ اور وہی
نمبر فہرست میں لکھو اس طرح کہ جس چیز کی ضرورت ہو فہرست پر نگاہ ڈالتے
ہی سٹا پتہ چل جائے کہ فلاں صندوق میں ہے - اس تھوڑی سی محنت
سے تمھاری ہر وقت کی زحمت بچے گی - چیزوں کے بروقت[2]
ہم دست نہ ہونے کی مصیبت جاتی رہے گی - اسی تلاش میں عورتوں
کا بہت وقت رائگاں جاتا ہے - وقت پر چیز ملتی نہیں حرج کا حرج
اور تکلیف جو ہوئی وہ جدا - ہم نے دیکھا ہے کہ ذرا سی کنجیوں کا انتظام
عورتوں سے نہیں ہو سکتا - گھنٹوں کی تلاش میں ملتی ہیں - یہ
کیوں ؟ صرف اس وجہ سے کہ ان کی کوئی جگہ مقرر نہیں جہاں
پایا ڈال دیا - اگر یہ بساواتی عورتیں چھوڑ دیں تو پھر دیکھو کہ کام کیسے
ترت[3] پھرت ہوتا ہے - اپنے میاں کے کپڑوں کو ہمیشہ دیکھتی بھالتی
رہا کرو جس چیز کی کمی دیکھو - کہنے کی منتظر نہ رہو فوراً پوری کرو
کپڑے بدلنے کے دن پہلے سے نکال کر رکھو - پھٹا ادھڑا
سی سلا کر ٹھیک ٹھاک کر دو کہ وقت پر دقت نہ پڑے - جو کام
ہو اپنے ٹھیک وقت پر بے کہے ہونا چاہیئے - کہے سے
کیا تو کیا کیا اور یہ نہیں ہو سکتا جب تک کہ تم ہر بات کا خیال
نہ رکھو - ناشتہ - حقہ - پان سب کی خبر رکھو - میں نے اکثر دیکھا ہے

[1] ڈھونڈنے تکلیف - فوراً - جب ہی - نہ ملنے کی - [3] فوراً - جھٹ پٹ - ۱۲

اور خود میرا بار ہا کا تجربہ ہے کہ عورتوں کو جس وقت کسی کام کو کہو کسمسا کر
وہیں رہ جاتی ہیں - صاف نہیں کہتیں مگر اس کان سُنی اور دوسرے
سے اُڑا جاتی ہیں گویا سُنی کی اَن سُنی کر دی - جتلایا تو کہا ہاں سُن لیا
مگر پھر بھی مساوائی اور کاہلی کا خدا بھلا کرے ٹال دیا اور پھر جب
یاد دلاؤ تو یہ بندھا ہوا فقرہ کہ **پتھر پڑیں میری یاد پر میں
بھول گئی** - بٹے پر کی ہیر ہے یہ بھول کا عذرِ نامعقول ایک دو
دفعہ تو چل سکتا ہے کہ بھول چوک لازمۂ بشریت (انسانی خواص) ہے لیکن ہر بار یہ
حربہ کام نہیں آتا - ہم نے کبھی یہ نہیں دیکھا کہ تم کھانا بھول
گئی ہو یا منہ کے بدلے ناک میں نوالہ ٹھونس لیا ہو یا پھول کی
پھول کے بدلے دہکتا ہوا انگارا تم نے ہاتھ میں لے لیا ہو
در اصل یہ بھول نہیں ہے بلکہ بے پروائی اور ٹال ہے - ہر دفعہ
بھول کا عذر نہایت شرمناک ہے - اگر وہی کام جب کا تب کر دیا
جاتا تو دو فائدے تھے ایک تو تمھاری مستعدی قابلِ شکر ہوتی
اور کام وقت سر ہو جاتا اور تم کو اپنی صفائی کے لیئے اسمِ اعظم
کے تلاش کی ضرورت نہ ہوتی اور اس عذرِ مہمل کے پیش کرنے
کی نوبت نہ آتی ع خوئے بد را بہانہ ہا بسیار - دوسرا فائدہ یہ تھا
کہ زبان ہلاتے ہی کام ہو جاتے ہیں اور اُسے جھلا جھلا کر

ہلو بدل کر - گویا سنا ہی نہ تھا - جس کی اصل نہ ہو - ڈھال - آڑ - ہتھیار - بڑا جید عمل
چلتا ہوا ہو - بُری لت والا بہانے خوب ڈھونڈ لیتا ہے - ٹال کر - ۱۲

میں بڑا فرق ہے۔ مثلاً ہم پوچھیں کہ ناک کہاں ہے تو سیدھے سبھاؤ بتادیا
چلو چھٹی ہوئی یہ نہیں کہ گردن کے پیچھے سے ہاتھ کو چکر دے کر
سامنے لاکر کہا کہ یہ ناک ہے۔ دونوں باتوں میں بڑا ہیر پھیر او
فرق ہے۔ امور خانہ داری میں صدہا قسم کی باتیں ہیں گھر کا دھ
ہی جو کہلایا ممکن نہیں کہ تم کو ساری باتیں بتلائی جاسکیں عقل
خود اس کی تعلیم کرتی ہے۔ کسی کے سکھلانے سے سمجھ میں نہیں آ
تاوقتیکہ کریدا اور دلی شوق نہ ہو سو عورتوں کو شوہر کے دکھڑے
اَوروں کی بدی اور برائی۔ فضول بکواس۔ بے سو
و لاطائل کٹھ حجتی سے کب فرصت ہے جو ادھر توجہ کریں ہاں مگ
وہ جن کو خدا نیک توفیق اور ہدایت دے۔ نقل ہے کہ ایک
شہزادہ بڑا کوڑن تھا۔ بادشاہ نے چاہا کہ تعلیم دے دلاکر
کی عقل درست کی جائے۔ مشیران سلطنت کی رائے ہوئی
کہ علم نجوم پڑھایا جائے جس سے عقل میں جودت اور طبیعت
جولانی پیدا ہوتی ہے۔ غرض وہ نجوم پڑھنے لگے۔ بڑے بڑے
منجم اور مہندس اُن کی تعلیم پر مامور ہوئے۔ چند سال بعد
اُن کے درس کی تکمیل ہوگئی بادشاہ کی حضور میں معروضہ پیش

صاف طور پر۔ سیدھی طرح۔ چکر۔ اَوروں کی۔ بے فائدہ۔ نِلے ک
فضول۔ بحث۔ ردّ و قدح۔ نِلے و قوف۔ سلطنت کے صلاح کار
چالاکی۔ تیزی۔ ریاضی داں۔ پڑھنے۔ کورس۔ گزارش۔

بادشاہ نے خوشی خوشی باریابی[1] کا موقع دیا - بادشاہ نے دیکھا تو یوں بات چیت میں چونچال[2] تھا - کہا لاؤ کچھ پوچھوں دیکھوں کتنے پانی میں ہے - بادشاہ نے اپنے ہاتھ سے انگوٹھی نکال کر مٹھی میں چھپالی اور کہا بتلاؤ کیا ہے - اُنھوں نے جھٹ زائچہ[3] کھینچ عملِ حسابی کی رو سے دریافت کیا کہ کوئی مدوّر[4] چیز ہے بیچ میں سے خالی - بس یہاں تک علم کی رسائی تھی آگے عقل کی رہنمائی - اس عقل کے دشمن نے پھٹ سے کہہ دیا چکّی کا پاٹ ہے - برین[5] عقل و دانش بباید گریست - مارو گھٹنا پھوٹے آنکھ[6] دنیا بھر کی کوئی تعلیم دماغ میں روح نہیں ڈال سکتی نہ گٹھل سمجھ کو تیز فہم اور مُدرِک[7] بنا سکتی ہے - اسی واسطے کہا ہے یک من[8] علم را دہ من عقل باید - سب جانتے ہیں کہ دو اور دو چار ہوتے ہیں کیوں کہ پہاڑوں میں رٹا ہے کہ "دو دونی چار" مگر یہ نہیں بتلا سکتے کہ تین اور ایک یا ایک اور تین کے ہوئے تو ایسی بھونڈی[9] سمجھ کا تو کوئی علاج نہیں - پس جو کام کرو سوچ سمجھ کر کرو - قوتِ انتقالِ ذہنی[10] - بات میں بات پیدا کرنا - سمجھ بوجھ کا کام ہے - سرِ دست[11] تم کو امورِ خانہ داری کے متعلق صرف دو باتیں اور

---

[1] پیش ہونے - [2] ہوشیار - چھرتیلا - چنچل تیز - [3] رمل کی شکلیں جو رمال قرعہ ڈال کر کھینچتے ہیں - [4] گول - [5] ایسی عقل پر رونا چاہیئے - [6] موٹی - بھدی - [7] دریافت کرنے والی نتیجہ نکالنے والی - [8] ایک من علم کے لیئے دس من عقل درکار ہے - [9] خراب - [10] بات میں بات پیدا کرنا - [11] بالفعل - لگتے ہاتھ - ۱۲

بتلانی چاہتا ہوں جو نہایت توجہ کے قابل ہیں ایک لباس
دوسرے زیور۔ عربی کی مثل مشہور ہے اَلنَّاسُ بِاللِّبَاسِ
(آدمی کی رونق لباس سے ہے) لباس نہ ہو تو انسان محض
گوشت کی لوتھ ہے۔ پس ڈھنگ کا لباس پہننا اور اپنے آپ
ٹھیک ٹھاک اور درست حالت میں رکھنا بہت ضروری ہے۔ مر
کے لیئے بناؤ سنگھار کی بالکل ضرورت نہیں مگر عورتوں کے لیئے
یہ اُن کی زندگی کا جزو اعظم ہے۔ حضرت شیخ سعدیؒ کی ایک
نقل مشہور ہے کہ وہ کسی مجلس میں جا پونہچے مگر تھے روٹھی حال
میں لوگوں نے فقیر سمجھ دھکّے دے کر نکال دیا۔ پھر آپ ایک
مکلّف لباس میں تشریف لے گئے۔ دیکھتے ہی آپ
لوگوں نے بڑے تپاک سے لیا۔ آئیے آئیے تشریف لا
اور صدر مقام پر بٹھلایا۔ جب کھانا سامنے آیا تو سب سے پہ
آپ ہی کے ہاتھ دُھلائے۔ شیخ صاحب سے نہ رہا گیا۔ آپ
جُبّہ وغیرہ اُتارنا شروع کیا۔ لوگ متعجب ہوئے کہ بھری مجلس
یہ کیا حرکت ہے پوچھا۔ آپ نے فرمایا بھائی! کھانا تم مجھ کو
تھوڑے ہی کھلا رہے ہو بلکہ اس لباس کو۔ ورنہ میں وہی شخص
ہوں جسے تم نے نکال دیا یا اب مجھے سر آنکھوں پر بٹھایا
مجھ غریب کو کیا کھلاتے ہو۔ کھانے کا مستحق دراصل یہ جُبّہ

ڈھیر۔ خچا۔ بڑے۔ دال کو تشدید سے بولنا غلط ہے۔ پُر تکلف۔ ۱۲

بدولت مجھے محفل میں بار ملا۔ یوں بھی خوش لباسی خوش مذاقی سلیقے اور نفاست کی دلیل[۱] ہے۔ بنی سنوری گڑیا بھی تو اچھی معلوم دیتی ہے چہ جائیکہ انسان جسے خود اللہ تعالیٰ نے اپنے ہاتھ سے بنایا ہو اور جو اشرف المخلوقات اور خلیفۃ اللہ ہو۔ لباس میں بھی دو باتوں کا لحاظ ضرور ہے ایک پردہ پوشی دوسرے ثقاہت لباس کی اصلی غرض جسم انسانی کو موسمی اثرات سے بچانا ہے چنانچہ نیچر نے خود اس کا لحاظ رکھا ہے۔ قطبین میں سردی بے حد ہے وہاں کے ریچھ کی پشم[۱] بہت بڑی اور گھنی ہوتی ہے اسی طرح کشمیر کے دُنبے اور بکرے تاکہ سردی کی تاب لا سکیں اور برف سے بچ سکیں پس جس لباس سے یہ مقصد حاصل نہ ہو وہ لباس کی تعریف[۲] میں داخل نہیں وہ نرا لفافہ ہی لفافہ اور ڈھونگ ہے۔ اس لیے جھرجھرا لباس جس میں بدن جھلکے[۳] ستر پوش[۴] نہیں ہوسکتا اور ڈیسنسی ( Decency ) کے خلاف ہے اور اسی وجہ سے شرع میں ممنوع ہے۔ کپڑا ایسا پہنو جس میں سے بدن نمایاں[۵] نہ ہو علیٰ ہذا[۶] پیٹ یا بازوؤں کا کوئی حصہ کھلا رکھنا یا تنگ موری کا پاجامہ ایسا منڈھا ہوا پہننا کہ بدن کا حصۂ اسفل[۷] نمایاں ہو نہایت معیوب ہے۔ پاجامہ اگر تنگ موری کا ہو تو اوپر سے کشادہ[۸] ہو۔ موریاں

---

[۱] اُون۔ بال۔ [۲] تعریف۔ [۳] نظر آئے۔ [۴] پردہ دار۔ ڈھانکنے والا۔ [۵] ظاہر۔ دکھلائی دینا۔ [۶] اسی طرح۔ [۷] نیچے کا حصہ۔ دھڑ۔ [۸] ڈھیلا۔ ۱۲

جن کو عورتیں نہ صرف تنگ بناتی ہیں بلکہ بڑی کھینچم تانی[1] اور کاوش
سے چڑھتی ہیں اور اس پر بھی اکتفا نہیں اوپر سے ٹانکی بھی جا
ہیں بڑی تکلیف دہ ہوتی ہیں۔ ڈھیلا بڑے پائنچوں کا پاجا
غرارے دار جس میں تھان کے تھان کھپ جائیں اور اس
پیٹ نہ بھرے۔ جس کے پائنچوں کا اٹھانا اور اس کی سنبھال ایک
مصیبت ہے۔ خدا خدا کر کے اب چھوٹا ہے۔ اس کی جگہ ڈھیلے
پائنچوں کا اٹھا ہوا پاجامہ جو میموں کے سائے سے ملتا جلتا
علاوہ ستر پوش ہونے کے خوش قطع بھی ہے۔ لہنگا اہل ہنود
مخصوص ہے۔ مدراس میں مسلمان عورتیں بھی پہنتی ہیں مگر
اور لکھنؤ میں اس کا رواج نہیں۔ ساڑی بھی اچھی چیز ہے بشر
اس کے اندر ایک گھٹنا (پیٹی کوٹ) ہو۔ محرم کرتی یا انگیا کرتی
چھوٹے کپڑے کہلاتے ہیں۔ بہت اچھا ہوا کہ کرتی کو عو
نے پھرتی[2] سے چلتا کیا[3] نہایت بے شرمی کا لباس تھا جس
آدھا پیٹ اور سارے بازو کھلے رہتے تھے۔ بہت مناسب
ہوا کہ اس کا منہ کالا ہوا۔ رہی انگیا وہ گویا انگریزی کارسٹ[4]
اچھی چیز ہے۔ کرتی کی جگہ اب کرتے نے لی ہے لیکن اس کی
لمبان عذاب جان ہے۔ بڑھتے بڑھتے گھٹنوں اور ٹخنوں
بیچ تک جا پونہچا ہے۔ اس کی موزوں لمبان گھٹنے سے ذرا

[1] کشاکشی۔ [2] جلدی۔ [3] رخصت کیا۔ چھوڑ دیا۔ [4] ولایتی کمانی دار انگیا۔

تک ہی آ گے فضول - ع جو خال[1] بڑھا حد سے وہ آخر مسا ہوا -
لمبے کرتے یا جگنوں کو موزوں ہیں یا کنجریوں کو - ساڑھی پر بلئوں[2] میں
کا رواج بھی ہو گیا ہی - کرتے پر صدری یا جاکٹ دونوں اچھی
چیزیں ہیں - دوپٹے میں کوئی تبدیلی نہیں ہوئی اور ایسا مطبوع[3]
ہوا ہی کہ میموں نے بھی اُسے سر چڑھا لیا ہی - کپڑا گٹھریوں میں
باندھنے کے لیئے ضرورت سے زیادہ بنانا داخل اسراف ہی
کہ جس طرح پہننے میں کپڑا ملا دلا جاتا ہی اُسی طرح رکھے رکھے گل جاتا ہی
اُس کے پہننے سے بھلا دل تو خوش ہوا اور یہ مفت میں گیا حسبِ[4]
استطاعت دو چار بھاری بھرکم جوڑے کہیں آنے جانے کے
لیئے بنا لینا کافی ہی اب لپواں[5] مسالے کے کپڑے ناپسند کیئے جاتے ہیں -
اب سادگی اور نزاکت ہی سلیقہ سمجھا جاتا ہی - دوپٹوں میں
ہلکا ٹھپہ اور اُس کے آگے کسی قسم کا نازک اور خوش رنگ
فیتہ یا بیل کی بانکڑی ٹانکنا کافی ہی - تو لی - چوڑے چھپتے کرن
وکھرو دھنک ننھی جان چمپا بچکا آنچل سب چل بسے اب صرف
دلہنوں کے چوتھی کے جوڑے میں کام آتے ہیں - کامدانی
بھی ایک کار آمد اور صوفیانی چیز ہی جس پر شوب[6] بھی پڑ سکتا ہی
لباس میں موسم کا لحاظ بہت ضرور ہی - جاڑے کے گرم کپڑے
گلابی جاڑے کے نہ بہت گرم نہ ٹھنڈے - گرمیوں کے ہلکے پھلکے

[2] ... ڈھیلی کرتی - [3] پسند - [4] حیثیت کے موافق - [5] کثرت سے مسالا لگانا کہ جگہ خالی نہ رہے -
[6] ... دھل سکے - ۱۲ -

ع ہر گلے را رنگ و بوئے دیگر است - جدا جدا چاہئیں جو ا[illegible]
وقت پر بہار دیتے ہیں - اسی طرح رنگ کا معاملہ بھی ہے -
نوجوان لڑکیاں شوخ اور نظر میں کھبنے[2] والے رنگ پہنتی ہیں
اور جوں جوں عمر بڑھتی جاتی ہے اُن میں متانت کے ساتھ سا[illegible]
ثقاہت آتی جاتی ہے - ایک جوڑا جو نوجوان لڑکی پر کھلتا ہے[illegible]
جوڑا ادھیڑ عمر کی عورت کو بدزیب بلکہ زہر[3] معلوم دیتا ہے - پھ[illegible]
رنگوں کا انتخاب خوش مذاقی کی دلیل ہے کہ فلاں رنگ -
پاجامے پر فلاں رنگ کا دوپٹہ سجتا ہے[4] اور کرتہ اس رنگ ک[illegible]
موزوں ہے - یہ ایک ایسا فطرتی مذاق اور میلان[5] طبع ہے کہ اس[illegible]
تصفیہ کچھ عورتیں ہی خوب کرسکتی ہیں - بے جوڑ کپڑے پہن[illegible]
بدمذاقی اور پھوہڑپنے کی کھلی نظیر[1] ہے - مثل مشہور ہے کہ کھا[illegible]
کھائے من بھاتا اور کپڑا پہنے جگ بھاتا - کھانا اپنے پیٹ[3] [illegible]
جاتا ہے - ہاں کپڑا اُس پر ہر کسی نظر پڑتی ہے - تم نے سُنا ہوگا
ہر مُلکے[6] و ہر رسمے - لباس بھی ہر ہر ملک کی ضرورت کے موافق
موضوع ہوا ہے - جس میں لباس پہننے والوں کے مُلک کی
آب و ہوا - اُن کی طرز معاشرت اُن کے عادات و اطوار
کی نشست و برخاست سب ہی باتوں کا لحاظ رکھا جاتا ہے -

[1] ہر پھول کی بو جدا ہوتی ہے یعنی ہر چیز کی بہار الگ الگ ہوتی ہے [2] گڑ جانے
[3] نہایت برا - [4] زیبا ہوتا ہے - [5] رغبت - [6] مثال - ہر ملک کا رسم و رواج جدا جدا ہ[illegible]

ہماری عورتوں کے لیئے یورپ کے لباس کی کورانہ تقلید ایسی
ہی ہے جیسے کوّا چلا ہنس کی چال اپنی بھی بھول گیا۔ لوگوں کا خیال
ہے کہ انگریز ہم کو اپنے لباس میں دیکھ کر خوش ہوتے ہیں یہ خیال
تجربے سے بالکل غلط ثابت ہوتا ہے۔ اپنے قومی لباس کو
چھوڑ کر نقّالی[1] اختیار کرنا یا بہروپیہ بن کر دوسروں کی نقل اُتارنا
چھچھورپن[2] کے علاوہ اُن کا مُنہ چڑانا ہے۔ ہر شخص اپنے قومی
لباس میں بھلا لگتا ہے۔ اگر کسی ہندوستانی عورت نے بڑی
بلند پروازی کی اور ایک گون یا بلوس پہن لیا تو پھر کیا تھی
بابا یا میم صاحب بن گئیں۔ توبہ توبہ ع وہی گھڑیا
وہی چالی جو پہلے تھی سو اب بھی ہے۔ کجا راجہ بھوج کجا گنوا
تیلی۔ ایاز[3] حدّ خود بشناس۔ بہت ہوگا تو کوئی کرانی یا آیا[4] سمجھے گا
سُبحان اللہ! کیا قدر ہوئی بیگم سے کرانی بنیں۔ کیا یہ کچھ
ترقی ہوئی اور لوگ اُنگلیاں اُٹھائیں گے اور پھبتیاں کہیں گے یہ
سُودھری جائیں گی نہ اُٹھائی جائیں گی۔ تمہارا نہیں مگر ہمارا
کلیجہ چھد جائے گا۔ ف

پوڈر لگا کے بن گئے گل ہزار میں | سودا حسن کا بکنے لگا ہے بزار میں
محفل میں حسن سے ہیں اک دل پسند | مشغول ہیں وہ ترچھی نگاہیں شکار میں

---

[1] خفیف الحرکاتی۔ [2] بُری طرح نقل کرنا۔ [3] ایاز سلطان محمود غزنوی کا غلام تھا۔
مطلب یہ ہے کہ انسان اپنے آپ کو بھول نہ جائے اور اپنی حد سے باہر قدم نہ دھرے۔ [4] انگریزی دایہ یا دہ
عورت جو تیمار داری کرے ۔ ۱۲

